سو برس کے قریب ہوتا ہے کہ ہزاروں ہزار احبار آپ کے مدائح میں رطب اللسان ہیں۔ اگر ایں مشت خاک ان ابرار و اخیار کے ساتھ ہم آواز نہ ہو۔ تو حسب الارشاد ومن یتبع غیر سبیل المؤمنین نولہٖ ما تولی و نصلہٖ جہنم وساءت مصیراً مجھ سے زیادہ کون بدقسمت ہو سکتا ہے۔ میرا دلی یقین یہ ہے کہ وہ محبوب الٰہی حسب تزکیہ شہداء اللہ واقعی محبوب الٰہی تھے۔ یہ ہی میرا دلی اعتقاد ہے۔ عام لوگوں کی اجنبیت، انشاء اللہ میرے نزدیک جوئے نمی ارزنہ کا رنگ رکھتی ہے ؎

کاش آناں کہ عیب من گیرند　　روئے آں دلستاں بدیدندے

اب دوسرے ارشاد اور اس کی اہمیت پر گزارش کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے۔ انا لننصر رسلنا والذین آمنوا فی الحیٰوۃ الدنیا۔ اور فرماتا ہے وللہ العزۃ ولرسولہ وللمؤمنین ولکن المنٰفقین۔

مولانا اگر ہم فی الواقع جناب الٰہی کی نظر میں مومن ہیں تو ہم یقیناً یقیناً یقیناً معزز و منصور ہیں ہمیں کفار کے یہ جلسے قطعاً جوش دریغ وہ نہیں۔ اور نہ ہم ان کے نظاروں کو اہم یقین کر سکتے ہیں جناب کو معلوم ہوگا۔ حضرت فرید الحق والدین۔ جب حضرت قطب الدینؒ کے جانشین ہوئے تو ہفتہ کے اندر اندر قرب دہلی سے دوری اختیار فرمالی۔ تو کیا ان کے لئے اجودھن کا جنگل معزز ہوا۔ لا واللہ۔

# از جناب شمس العلماء منشی ذکاء اللہ صاحب

جناب سید حسن نظامی صاحب نے اپنے جد امجد سلطان نظام الدین علیہ الرحمۃ کے کشف و کرامات و خرق عادات و محاسنِ اخلاق میں کسی بات کو فرو گذاشت نہ کیا ہوگا۔ کہ جس کی تحریر کا فخر میں حاصل کروں۔ مگر ہاں میں حضرت کی سب سے بڑی کرامت یہ بیان کرتا ہوں کہ ان کو اپنے ساتھ انسانوں کے گرویدہ کر لینے کا ایسا ملکہ خداداد تھا کہ

اپنی حیات میں بے حساب آدمیوں کو اپنا مرید و معتقد بنایا۔ اور بعد وفات جس پر چھ سو
سال کا عرصہ گذر چکا ہے۔ وہی کرامت ان کے مزار میں موجود ہے کہ وہ مسلمانوں ہی کے
دلوں کو گرویدہ نہیں بناتا۔ بلکہ غیر مسلمانوں کے دلوں کو اپنا شیفتہ و والہ کرتا ہے چنانچہ
مسٹر کلارک صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر دہلی جب مزار شریف پر تشریف لائے تو ان کے دل
پر مزار شریف کا یہ اثر ہوا کہ اس کی چھت کو شکستہ و فرسودہ کہنہ دیکھ کر انہوں نے اپنی
گرہ سے تین ہزار روپیہ خرچ کر کے ایسا ہی بنوا دیا جیسا کہ پہلے بنا ہوا تھا اور خادموں
کو منع کر دیا کہ وہ ہمارا نام نہ لیں کہ ہم نے اس کو بنوا دیا ہے۔

جب سے انگریزی عملداری ہندوستان میں آئی۔ کوئی مثال ایسی نہیں کہ کسی
حاکم انگریز نے کسی ولی اللہ کے مزار کی مرمت اپنے پاس سے روپیہ خرچ کر کے کرائی
ہو۔ یہ حضرت سلطان جی ہی کی کرامت یادگار رہے گی کہ انہوں نے عیسائی حاکم وقت
سے اپنے مزار مقدس کی مرمت کرائی ہو۔

عکس دستخط جناب شمس العلماء خان بہادر منشی ذکاء اللہ صاحب مرحوم
۲۴ مئی ۱۹۰۶ء

---

# چند اور خطوط

یہ مجموعہ لکھا جا چکا تھا کہ جناب مولوی نیاز محمد خاں صاحب نیاز ساکن فتحپور ہسوہ
نے از راہ مہربانی چند خطوط عنایت فرمائے۔ جن کو دلی ممنونیت کیساتھ آخر میں شریک
کیا جاتا ہے۔

حسن نظامی

---

الہ آباد ۲۶ نومبر ۱۹۱۳ء

عزیز مکرم سلمہ اللہ تعالیٰ۔ اکثر صاحبوں نے ارادے ظاہر کئے۔ شاید اللہ تعالیٰ

نے آپ ہی کے لئے یہ خدمت تجویز فرمائی ہے۔ زمانہ و مخزن نے ریویو لکھے۔ مگر پولٹیکل خیال سے۔ اگرچہ میں کیا۔ اور میرے شعر کیا۔ لیکن آپ کو مجھ سے محبت ہے۔ اور آپ خود قابلیت اور سخن گوئی اور سخن فہمی میں ممتاز ہیں۔ لہٰذا کچھ تعجب نہیں کہ آپ میرے اشعار کی قدر افزائی فرمائیں۔

ان روزوں میں سخت پریشان رہتا ہوں۔ دنیا سے بالکل دل برداشتہ ہو گیا ہوں۔ آپ نے لکھا ہے کہ "جواب آئے تو شاید اسکوں" جواب تو حاضر ہے۔ لیکن میں نہیں جانتا کہ آپ کے دل کو سکون ہو۔ دل مضطرب ہی اچھا۔ آپ میرے ساتھ اس حالت میں ہمدردی کر سکیں گے۔ خیر یہ تو لطیفہ تھا۔

دعا ہے کہ اللہ آپ کو اطمینان نصیب کرے۔ اور آپ خوش رہیں۔ بیشک اسوقت حالت بہت نازک ہو رہی ہے۔ اپنا حال لکھتے رہیئے۔ میرا حال اس مطلع سے ظاہر ہے شاید آپ سن چکے ہیں۔ نو تصنیف ہے۔

جب یہ دیکھا کہ جہاں میں کوئی میرا نہ رہا
شدتِ یاس سے میں آپ بھی اپنا نہ رہا

پرسوں شب کو چند اشعار ذہن میں آئے لکھ تو لئے۔ لیکن ہنوز نہ کہیں بھیجے نہ بھیجنے کا فیصلہ کیا۔

خیال آیا کہ آپ کو لکھ بھیجوں پرائیویٹ اطلاع کے لئے۔ یہ بھی نہیں جانتا کہ کیسے شعر ہیں۔ کیونکہ منتشر الحواس ہوں۔

باون تو ہے ہاؤس کا دستہ ہے پالی کا
لیکن ادہر تصور جاتا نہیں کسی کا

ہے کونت لیکن اس پر مسرور ہو رہے ہیں
ہر سو اُچھل رہے ہیں اور چو رہو رہے ہیں

اس قبالہ رو جماعت کا انتشار دیکھو،
اس باغ میں خزاں کی اکبر بہار دیکھو

لکھتا ہے کلک حسرت مسلم کی ہسٹری میں
اندھیر ہو رہا ہے بجلی کی روشنی میں

الہ آباد      ۵ رمئی سنہ ۱۹۱۴ء

عزیزی محبی سلمہ اللہ تعالیٰ

آپ کہاں ہیں۔ کیسے ہیں۔ کیا شغل ہے۔ آپ کی خیریت اڈیٹر صاحب مساوات سے میں نے دریافت کی تھی۔ انھوں نے پتہ بتایا۔ میں اپنا حال کیا لکھوں ؎

ان مصائب میں بھی مایوس نہیں ہوں اکبرؔ
قید ہستی سے رہائی کی خوشی باقی ہے

(خاکسار اکبر)

---

۲۴ رجون سنہ ۱۹۱۶ء

صدیقی الاعز۔ سخت نادم ہوں کہ اتنے عرصہ کے بعد جواب لکھتا ہوں۔ آپ کا خط پڑھ کر معمولاً رکھدیا تھا کہ ضروری خطوں کے ساتھ جواب لکھ دوں گا۔ ہفتہ میں ایک رات یہی کام ہوتا ہے۔ لیکن غلطی سے وہ وہیں رہ گیا۔ اور میں سمجھا کہ جواب لکھ چکا ہوں۔ آج کاغذات دیکھے تو بجنسہ موجود تھا۔ سخت شرمندگی ہوئی۔ خواستگار معافی ہوں۔

نظم النشر درج الہلال ہوگی۔

ایک دوسرے امر کے لئے آپ نے لکھا ہے مجھے بہمہ وجوہ اور ہر حال میں مستعد خدمت یقین کیجئے۔ اگر کوئی سعی مفید مقصد نکلے تو اسے بہترین عبادت سمجھوں لیکن اس کے لئے ضروری ہے کہ آپ بتفصیل لکھیں۔

میری طرف سے کبھی کوتاہی نہ ہوگی۔ تاخیر کے لئے سخت نادم ہوں۔

(فقیر ابوالکلام)

---

۱۸ راگست سنہ ۱۹۱۶ء      (اسمی لاج مسوری)

صدیقی العزیز۔ آپ کے متواتر خطوط پہنچتے رہے۔ میں اس تمام عرصہ میں بہت زیادہ گرفتار تفکر و تردد رہا۔ اخبارات سے معلوم ہوا ہوگا کہ میں لکھنؤ میں تھا۔ آج صبح واپس آیا۔

اور آپ کی شکایتوں سے رفع کسل سفر میں مدد ملی۔ کل کلکتہ روانہ ہوں گا۔ اور انشاءاللہ وہاں سے تفصیلی خط لکھوں گا۔ احتیاطاً آپ کی کتاب کی نسبت آج ہی ونتر لکھدیا ہے۔

ابوالکلام

---

کلکتہ۔

۲۱ر جولائی

صدیقی الاعز

والانامہ پہنچا۔ میں نے ایک اطلاعی خط لکھوایا تھا۔ اور خود خط رکھ لیا تھا کہ جواب لکھوں گا۔ مجھے جو کچھ اس بارے میں کرنا تھا کر دیا ہے۔ اور منتظر جواب ہوں۔

یہ فتح پور میں ندوہ کے متعلق جلسہ کن لوگوں نے کیا تھا؟

خط کے جواب وغیرہ میں مجھ سے جو قصور رہو جایا کرتا ہے۔ اس کی بنا پر میرے دل کی نسبت کوئی رائے قائم نہ کیجئے۔ میں ہر حال میں ہر طرح کی خدمت کے لئے مستعد ہوں۔ اور علی الخصوص آپ کی تو اپنے دل میں جگہ رکھتا ہوں۔ (ابوالکلام)

---

کلکتہ

صدیقی الاعز، خط پہنچا ........ صاحب کا تو یہ حال ہے۔

کل نیز گہے بامن وکہ با دگرے داشت

لیکن اس سے مطمئن رہئے کہ طے شدہ امور میں بے ثباتی و تنزلزل ممکن نہیں۔ آپ روزانہ اثبات وجہ نہ کرتے ہیں۔

...... صاحب ذاتی اور شخصی تعلقات میں اس درجہ محکم و استوار ہیں کہ موجودہ عہد میں شاید بہ مشکل اس کی نظیر ملے۔ میں مطمئن ہوں۔ اور آپ بھی مطمئن رہیں۔ غالباً میں نومبر کی ۱۵ر تک دہلی آؤں گا۔ اگر اس وقت تک نقل و حرکت کے لئے آزاد رہا۔

(ابوالکلام)

# تیسرا حصہ

## بیٹی کے نام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

از اجمیر شریف

حور اجانم۔ ذرا لینا اس خط کو۔ جلدی سے پڑھ لو۔ پھر تم کو کھیل سے فرصت نہ ملے گی۔ اور میں اپنے کام میں لگ جاؤں گا۔ بیٹی اگر میں یہ سنوں کہ تم نے لکھنا نانہ نہیں کیا تو جی کیسا باغ باغ ہو۔ مگر یہ امید کہاں ہے۔ جب تک میں تقاضہ نہ کروں تم کب خیال کرتی ہو۔

میری حورو! پڑھو تو اپنے شوق سے پڑھو۔ لکھو تو اپنے شوق سے لکھو۔ اب تم بارہ برس کی ہوئیں۔ وہ وقت قریب آیا۔ جب کہ تم پرائے گھر کی بنو گی۔ کچھ لیاقت نہ ہوئی تو ناک کٹ جائے گی۔ لوگ کیا کہیں گے کہ لکھنے پڑھنے والے باپ کی اکلوتی بیٹی اور قابلیت خاک نہیں۔ میرا کچھ بھی نہ بگڑے گا جی تمہارا جلے گا۔ اس واسطے جہاں تک ہوسکے ہر وقت سینے پرونے، کھانے پکانے لکھنے پڑھنے میں دھیان رکھو۔ کھیل تماشے کا زمانہ ختم ہوا۔ اب اور وقت آرہا ہے۔

اری بنو! ذرا کچھ تو کہو۔ میں نے کیا کہا۔ اس میں میری غرض کچھ نہیں ہے۔ جو ہے تیرے ہی فائدہ کی بات ہے۔ سب کو آداب۔ سلام۔ دعا۔ پیار کہنا۔

از اجمیر شریف

میں نے اتنے خط تم کو لکھے۔ جب کبھی باہر گیا تم کو خط لکھتا رہا۔ کچھ سلیقہ والی ہوتیں تو ان خطوں کو جمع رکھتیں۔ جیسے میں نے تمہارے خط اکھٹے کر رکھے ہیں۔ تاکہ جب بڑی ہو جاؤ تو میری طرح اپنے بچپن کے خطوط دیکھکر خوش ہو۔ میرے خطوط جمع کرو تو ایک دن ان کی کتاب بن جائے۔ مگر تمہیں خبر نہیں یہ شوق کب ہوگا۔

ماش کی دال۔ آلو کا بھرتا۔ انڈے کا کلیجہ یعنی زردی۔ پسند ہے۔ اتوار کے دن پکار کھنا۔

---

سکندر آباد دکن

بیٹا حورا! خدا تم کو آم کھلائے۔ کیونکہ میں آج کل آم بہت کھاتا ہوں۔ اور سوائے اس دعا کے تمہارا کبھی خیال نہیں کرتا۔ کیونکہ آم کھانے میں میرا حرج ہوتا ہے۔ اپنی خیریت جلدی جلدی لکھا کرو۔ اور برابر پڑھتی رہو۔ فقط۔

---

حورا پیاری!

خط ملے۔ حال معلوم ہوا۔ اپنی کتابیں مکان سے منگاؤ۔ پڑھنے میں غفلت نہ کرو ورنہ میں تم کو خط نہیں لکھوں گا۔ اگر یہ معلوم ہوا کہ تم پڑھتی نہیں ہو۔

---

دیکھو حورا۔ پڑھنے۔ پکانے۔ سینے پرونے میں حرج نہ کرنا۔ میں نے لیلیٰ کو لکھدیا ہے وہ تم پر تاکید رکھیں۔ اور تمہارے بگڑنے کی پروا نہ کریں۔

میں اچھا ہوں۔ خط لکھا تو تھا۔ خبر نہیں کیوں نہیں ملا۔ اب تو روز لکھتا ہوں۔ آپا سے مضمون نہ لکھوایا کرو۔ خود لکھا کرو تاکہ لیاقت آئے۔

حور اور رہو نورُ علی نورا - میں خیریت سے ہوں اور تمہارے پرچہ کی راہ دیکھا کرتا ہوں۔

---

حور ا ناتون اسراسر باتون!

تمہارا خط کل نہیں آیا - اور آج بھی اب تک ندارد ہے - شاید دوپہر تک آئے اب میں اسی ہفتہ میں گھر آنے والا ہوں - اُستانی جی صاحبہ اور سب کو درجہ بدرجہ سلام کہنا۔

---

شب برات

میری چھچھوندر حورا پھلجھڑی رہو - خط کا انار ملا - دل مہتابی بنا - مجھے یہ سنکر بہت خوشی ہوئی کہ تم اپنی آپا کے کہنے پر چلتی ہو - شاباش آفرین - تم دونوں میں جس قدر اخلاص پیار ہوگا - میں خوش رہوں گا۔

امید ہے کہ نور چشم عربی نے آتش بازی کا جھگڑا نہ رکھا ہوگا - اور دوسرے بچوں کو نصیحت کی ہوگی۔

سلمہ جانی کو گود میں لے کر ذرا کھینچ لو - اور دبوچ کر پیار کرو - اور کہو کہ ابّا نے یہ پیار بھیجا ہے - سب کو درجہ بدرجہ آداب سلام۔

---

بی بی جی حورا سلام - میں تو بیٹی تم کو روز خط لکھتا ہوں - خبر نہیں کیوں دیر ہوتی ہے - جلدی لکھو کہ تم نے کتابیں منگائیں یا نہیں اور پڑھنا شروع کیا یا نہیں - ابن ع.بی کو دعا کہنا - ان کے آداب ملتے ہیں، اور جی خوش کرتے ہیں۔

---

از بمبئی

حورم قصو رم - آج تمہاری آپا کے خط نہ آنے سے دل کو بہت فکر ہے - خبر نہیں جی کیسا ہے جو اُن سے خط نہ لکھا گیا -

---

حور بانو - ابن ع - بی - منو سلمہ

سب کی خدمت میں یہ چار حرف بعد سلام دعا پیار کے ارسال ہیں -

---

رمضان کے سیو، برت، کچالو - زردہ کا پان یا میری حورا جان - تم کو اللہ کی امان -

لو بی ہم آتے ہیں - صبح کو یہ خط آئے گا اور رات کو نو بجے کی ریل میں ہم اُتریں گے والسلام - والدعا - والآداب - والپیار

---

مولانا ع - بی - سلامٌ علیکم

کل تمہارا خط ملا تھا - آج ابھی ڈاک نہیں آئی - شاید شام کو آئے - اس سے جی خوش ہوا کہ تم خود لکھتے ہو - لکھواتے نہیں - میں نے ان خطوط کو احتیاط سے رکھ لیا ہے - جب تم بڑے ہو گے تو ان کو یادگار کے طور پر چھپوانا - جیسے میرے بچپنے کے خط کتاب میں شائع ہوئے ہیں -

---

حورم - تم کو اماحوا کی سنوار!

ہاں بیوی مجھے خود خیال تھا کہ تم کو پرچہ نہ لکھنے کا رنج ہوگا - اور خیال کرو گی کہ اوروں کو لکھا اور مجھے نہ لکھا -

مگر کم فرصتی کے سبب میں تم کو الگ خط نہ لکھ سکا تھا۔ اور خیال کر لیا کہ اُن سے

تم کو خیریت معلوم ہو جائے گی۔ اب برابر خط لکھوں گا۔ فکر نہ کرو۔

---

میری حورا۔

سنتی ہو۔ پرسوں شب برات ہے۔ یہ خط شبرات کے ایک دن بعد تم کو ملے گا۔

آتش بازی تو مدت ہوئی تم نے چھوڑ دی۔ رات کو جاگنا۔ حلوا چپاتی کھانا اور ایک

قہقہہ کی پھولجھڑی چھوڑنا۔

---

حورا پیاری! جیتی رہو۔ اب تمہارا خط روز آتا ہے۔ اور میرے جی کو خوش کرتا

ہے۔ استانی جی کا خط بھی آیا۔

تمہارا خط حیدری صاحب کے گھر میں بڑے شوق سے پڑھا گیا۔ تمہاری املا

غلط ہوتی ہے۔ استانی جی کو دکھا کر لکھا کرو۔

حیدری صاحب کی بیوی بہت افسوس کرتی تھیں کہ تم کو ابھی سے پردہ کی قید

میں ڈال دیا گیا۔

---

حورن سلام۔ پرچہ آیا۔ بیٹی ظاہر داری بھی کوئی چیز ہے۔ یہ مانا کہ خواہ مخواہ کی چپڑ

للو اچھی نہیں۔ مگر پھر بھی میل جول برتاؤ کے ظاہر کرنے ہی سے معلوم ہوا کرتا ہے۔

آج تو سردی بھی زیادہ ہے۔ اندر بھبک بھی۔ حلوا سوہن کو جی چاہتا ہے رمگر

ڈرتا ہوں بخار نہ آجائے۔ کچھ ہی ہو۔ آج تو اسپر دانت چلا کر رہوں گا۔ مگر تم کو ایک

بھورا اس میں سے نہیں دوں گا۔

---

حورا بیٹی فکر نہ کرو۔ میرا چلہ نہیں بگڑا پیٹ کی کمان بگڑ گئی تھی۔ تہجد کے وقت پانی گرم کرنے اٹھا تھا۔ گھڑیا بھری ہوئی اٹھالی۔ اس سے انتڑی میں بل پڑ گیا۔ ڈاکٹر اسکو درست کر گیا۔

خدا نے چاہا چالیس دن پورے کر کے اٹھوں گا۔ تم وہم نہ کرو۔ پیر زادی ہو کر چلّے سے ڈرتی ہو۔

# بیوی کے نام

از اجمیر شریف　　مکان متولی صاحب　　یکم فروری ۱۹۱۶ء

میری لیلےٰ!

اس زندگی کا یہ پہلا خط ہے۔ ہم تم کو ملے ہوئے آج پورے ۳۰ دن۔ یا ایک مہینہ ہو گیا۔ یعنی آج ۲۶ تاریخ ہے اور ۲۶ ہی کو شادی ہوئی تھی۔

رات کو ریل کے ہچکولوں نے سونے نہ دیا۔ یہ گاڑی بہت ہی ہلتی ہے۔ یہاں آکر دو گھنٹے سویا۔ اب بارہ بجے کھانا کھایا ہے۔ اور اس کے بعد یہ خط لکھنا شروع کیا۔ اسوقت میں تم سے ڈیڑھ سو کوس دور ہوں۔ مگر دل وہیں تمہارے پاس ہے۔

---

از اجمیر شریف

کل خط لکھ چکا ہوں۔ مگر کیا خاک لکھا۔ نہ قلم ٹھیک تھی۔ نہ دوات۔ بڑی مشکل سے چند سطریں لکھی گئیں۔ رات کو نیا قلم منگایا۔ نئی دوات تیار کرائی۔ آج بڑے آرام سے یہ لکھ رہا ہوں۔

میں نے اس خط میں ایک جگہ قلم کو عورت لکھا ہے اور ایک جگہ مرد۔ وجہ یہ ہے
کہ اردو زبان میں دونوں طرح بولتے ہیں۔ اس لئے میں نے دونوں قسم کے لفظ لکھے
تاکہ تم اپنے لکھنے پڑھنے میں اس کا خیال رکھو۔
اب سنو۔ کل کا حال۔ تم کو خط لکھنے کے بعد مہاراجہ سے ملنے گیا۔ اور دو گھنٹے
ملاقات رہی۔ عصر کے بعد مکان پر واپس آیا۔ بعد مغرب مہاراجہ خود میرے مکان
پر ملنے آئے۔ وہ گئے تو کھانا کھایا۔ کتاب دیکھی اور دس بجے سو گیا۔ سردی زیادہ
تھی۔ کمبل دوہرا کر کے اوڑھا۔ جب بھی سردی نہ گئی اور نیند اُچاٹ ہو گئی۔ خیر جوں
توں کر کے رات گزر گئی۔ آٹھ بجے مہاراجہ پھر ملنے آئے۔ ابھی دس بجے کے بعد واپس
گئے۔ پہلے میں نے کھانا کھایا۔ پھر یہ خط لکھنے بیٹھا۔ حالت یہ ہے کہ بدن کچھ بوجھل
بوجھل سا معلوم ہوتا ہے۔ اب ذرا چہل قدمی کو جاؤں گا تو جی ہلکا ہو جائے گا۔
دیکھیے تم کیا کیا حالات لکھتی ہو۔ جی تو یہ چاہتا ہے کہ سارے رات دن کی کیفیت
لکھو اور مجھے یہ معلوم ہو گویا میں اپنے گھر میں بیٹھا ہوں۔
ہاں اب تمہارا جی کیسا ہے۔ چلنے سے ایک دن پہلے سر میں درد تھا۔ شہر جانے
کی تکان سے کچھ زیادہ درد تو نہیں بڑھا۔ اس کا حال ضرور لکھو۔ کیونکہ مجھے اس کا بہت
فکر ہے۔ آدمی پہلے سے علاج کر لیا کرے تو بیماری بڑھتی نہیں ہے۔ میرا خیال نہ
کرنا۔ میں تو سدا کا بیمار ہوں۔ نہ ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے۔ میں علاج کروں
یا نہ کروں۔ میرا اینجال تو ایسا ہی رہے گا۔ ضرورت تم کو احتیاط کرنے کی ہے۔

---

از اجمیر شریف

تل اوجھل پہاڑ سنا کرتے تھے۔ یہاں پہاڑ اوجھل تل ہے۔ اونچے اونچے
پہاڑوں کی دیواروں میں رات بسر کرتا ہوں۔ منگل کو آیا تھا۔ آج تیسرا دن جمعرات ہے۔

کل جمعہ - پرسوں ہفتہ کو رات کے وقت روانہ ہو کر اتوار کی دوپہر کو گیارہ بجے کی ریل میں گھر پہنچوں گا تو دم میں دم آئے گا۔

---

از اجمیر شریف

یہ خط اور میں ساتھ پہنچیں گے۔ خط ذرا کچھ پہلے - میں ذرا کچھ بعد۔

اس خط کو دیکھ کر مجھے تمہاری آئندہ کی لیاقت کی بہت امید بندھ گئی ہے تم خوب لکھ سکتی ہو - اور میرے برابر لکھ سکتی ہو۔

---

از سکندر آباد دکن

آج یہاں آئے ہوئے دوسرا دن ہے۔ شام کو تمہارے خط کی امید ہے۔ جس کی یاد میں خیال بےچین ہے۔ کل کی ڈاک میں جو منشی جی نے بھیجی تمہارا کوئی پرچہ نہ تھا۔ ذرا انصاف کرو۔ مجھے کتنی تکلیف اس سے ہوئی ہوگی۔

مگر دل کو اس خیال سے تسلی دے لی کہ جس دن میں چلا ہوں اسی دن منشی جی نے یہ پیکٹ بھیجا ہے جو مجھے کل شام کو وصول ہوا۔ اور تم اُس دن گھر کے سنگوانے میں لگی ہوئی ہوں گی۔ لکھنے کی فرصت کہاں سے نکالتیں۔ اس خیال نے تم کو بخطا ثابت کر دیا۔ اور میں اپنے خیال پر خفا ہوا کہ اس نے تم کو کیوں بے قصور کر دیا۔ خیر یہ تو ہنسی کی بات تھی اب میرا حال سنو۔

جمعہ کے سبب نہانے کا ارادہ تھا۔ بال الجھ رہے تھے مگر نہ نہا سکا۔ آج صبح بال دھوئے۔ خود ایک گھنٹہ میں کنگھی کی۔ اور تم کو یہ خط لکھنے کو بیٹھا۔ مگر کیا لکھوں۔ اطمینان نہیں ہے۔ خلقت آس پاس کرسیوں پر بیٹھی ہے۔ باتیں کرتا جاتا ہوں۔ اور لکھتا جاتا ہوں۔

رات کو نیند خوب آتی ہے۔ ٹھنڈی ہوا۔ ہرا بھرا باغ۔ آرام کا سب سامان۔
کھانا خوب کھایا جاتا ہے۔ خاصکر آم تو دن میں تین بار کھاتا ہوں۔ موتی بیگم اور ان
کی سب بہنیں رات دن خاطر داری میں مصروف ہیں۔
تم یہاں آتیں تو ان لوگوں کی تمیز داری سے تم کو بہت تجربہ ہوتا۔ بات میں
کھانے پینے میں غرض ہر کام میں ان کی صفائی ستھرائی اور سگھڑاپا ہے۔ ہمارے یہاں
تو کسی کو خواب میں بھی یہ تمیز نہ آئی ہو گی۔

---

سکندر آباد دکن

کل شام کو تمہارا خط ملا۔ جس نے جی کو شاد کیا۔
حالات معلوم ہوئے۔ امید ہے کہ تم کو متھرا والا اور منماڑ کا لکھا ہوا خط بھی مل
چکا ہو گا۔ اور سکندر آباد آکر جو خطوط میں نے لکھے ہیں وہ بھی پہنچے ہوں گے۔ میں ایک
خط روز ڈال دیتا ہوں۔
کل گرمی زیادہ رہی، اول شب بھی گرمی کا اثر تھا۔ آدھی رات سے خنکی شروع
ہوئی۔ سب اندر سوتے ہیں۔
آج صبح سے گھٹا ہے۔ ٹھنڈی ہوا ہے۔ اور خوب بہار ہے، خرچ روز یاد کر کے
لکھ لیا کرنا کہ فضول خرچ کچھ نہ ہو۔ فضول اُسے کہتے ہیں جس کی ضرورت نہ ہو، اس
کام میں خرچ کیا جائے۔ جو کام بغیر خرچ کے چل سکتا ہو اُس میں خرچ کرنا فضول
خرچی ہے۔ اگرچہ تم مجھ سے زیادہ اس بات کو سمجھتی ہو۔

---

از سکندر آباد دکن

دل شاد ہو کہ میں خوش و خرم ہوں۔ آج دوسری جون کا لکھا ہوا خط ملا۔ رات

کو بھی ایک خط آیا تھا۔ تعجب ہے کہ ۳۱ مئی کا لکھا ہوا خط جو میں نے منماڑ سے بھیجا تھا کہاں غارت ہو گیا۔ وہ تم کو ۲ جون کو پہنچا۔ شاید تیسری کو ملا ہو گا۔ میں نے اپنے ہاتھ سے وہ خط ڈالا ہے۔

رات کے اور اس وقت کے خط سے سلمہ کی بیماری کا حال معلوم کر کے نہایت بے چینی ہوئی۔ جی میں آیا تھا کہ تار دیدوں کہ علاج دلّی کے ڈاکٹر کا کرو۔ مگر یہ خیال آیا کہ تار سے گھبرا جائیں گے۔ اس واسطے خط لکھتا ہوں کہ سلمہ کے علاج میں بہت کوشش ہونی چاہیئے۔ پراٹھے کھلا کر اس کا مرض بڑھایا گیا ہے۔ گھر کی دواؤں سے کیا ہو گا۔ بگی منگا کر چاندنی چوک والے ڈاکٹر کے پاس لے جاؤ اور احتیاط سے پرہیز و علاج کرو۔

ابن عربی کی علالت سے فکر ہے۔ اس کو بھی ڈاکٹر کے ہاں جانا چاہیئے۔ غفلت ٹھیک نہیں۔

میں اچھا ہوں۔ موسم اچھا ہے۔ رات کو بارہ ایک بجے سوتا ہوں۔ صبح پانچ بجے اُٹھتا ہوں۔ دن کو سونا مل جاتا ہے۔ آم بڑی کثرت سے کھانے میں آتے ہیں تین وقت کھاتا ہوں۔ تم نے خرپوزہ کھائے۔ گویا ہم نے کھائے۔ آم ہم نے کھائے گویا تم نے کھائے۔

---

از سکندر آباد دکن

کل صبح خط آیا تھا۔ آج صبح نہ آیا۔ شام کو آئے گا۔ یہاں دو وقت ڈاک آتی ہے۔ تمہارا خط اکثر شام کو آتا ہے۔ مگر کل فجر آگیا تھا۔ سلمہ کے خیال نے بہت فکر مند کر رکھا ہے۔ دیکھئے میں اس کو زندہ پاؤں گا یا نہیں۔ خبر نہیں اس سے کیوں اس قدر محبت ہو گئی ہے۔ کل رات کو ایک بجے سونا ملا۔ سویرے جی خراب تھا۔ دس بجے

ذرا لوگ کم ہوگئے تو میں سوگیا ۔ درمیان میں مہاراجہ صاحب کا سوار خط لے کر آیا تو
جاگا اور پھر سوگیا ۔ بارہ بجے جاگا ۔ غسل کیا ۔ کھانا کھایا ۔ اور یہ خط لکھنے بیٹھا ۔ آم
زیادہ کھانے سے معدہ خراب ہوگیا ۔ آج میں نے آم نہیں کھائے ۔ لیکن مسلم مرغ
پکا ہوا تھا ۔ وہ بھی ثقیل ہوتا ہے ۔ تاہم اس وقت جی ہلکا ہے ۔ آج گھر سے چلے پورے
آٹھ دن ہوگئے ۔ منگل کو چلا تھا ۔ آج منگل ہے ۔ تم دن بھر کیا کرتی رہتی ہو ۔ سارا
روزنامچہ لکھا کرو ۔ تاکہ مجھے یہ معلوم نہ ہو کہ میں پردیس میں ہوں ۔ اور تمہارا سب
حال معلوم ہوتا رہے ۔

---

از سکندر آباد دکن

محرم راز من ! کل کے خط سے معلوم ہوا کہ تم کو ۳ جون تک میرا خط نہیں ملا ۔ بہت
تعجب ہوا ۔ میں نے منماڑ سے ایک خط ۳۱ مئی کو لکھا تھا ۔ وہ ۳ جون کو تم کو ضرور
ملنا چاہیئے تھا ۔ شاید چار کو ملا ہو ۔

مگر تمہاری پریشانی سے مجھے پریشانی ہوئی ۔ رات کو وہی خیال ہوا ۔ اور
بہت بہت برے برے خواب دیکھے ۔ آج صبح تار بھیجا ہے ۔ اور سلمہ کی خیریت بھی
منگائی ہے ۔

میں روزانہ برابر تم کو خط بھیجتا ہوں ۔ اب امید ہے کہ برابر ملیں گے ۔ راستہ
کے سبب دو روز کا حرجہ ہوگیا ۔

میرا وہم کہتا ہے کہ سلمہ خدانخواستہ زیادہ علیل ہے ۔ یا کچھ اور بات ہے ۔
تم کچھ خیال نہ کرنا ۔ اور سچ سچ مجکو اصلی حالت لکھنا ۔

---

از سکندر آباد دکن ۔

پنکھے والی صاحبہ! ٹھنڈی ہوا کا جھونکا کھاؤ۔ تمہارا خط تو مجھے روز مل جاتا ہے فقط ایک دن دیر ہوئی تھی۔ مگر میرے خط کو کیوں دیر ہوتی ہے۔ حالانکہ میں روز کے ہزار کام چھوڑ کے تم کو خط لکھتا ہوں۔ اور آج تک کسی دن ناغہ نہیں کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ پولیس والے کھول کر دیکھتے ہیں۔ اور دیر لگاتے ہیں۔ کھول کر دیکھنا ان کا فرض ہے۔ اگر ان کو کچھ شبہ ہو۔ مگر ان کو یہ خیال کرنا بھی ضروری ہے۔ کہ خطوط میں دیر کرنے سے کتنا حرج اور فکر پیدا ہوتا ہے۔

خیر صبر کرو۔ اور پولیس والوں کو دعا دو۔ ان کی بدولت خط دیر میں ملتے ہیں ورنہ میں برابر روز لکھتا ہوں۔

سلمہ کی خیریت کا تار آیا۔ مگر مجھے یقین نہیں ہے۔ کیا بھید ہے۔ جس دن تم نے برا خواب دیکھا اُسی دن میں نے دیکھا۔

---

سلطان باغ حیدرآباد

آج صبح کی ڈاک میں اتوار کے سبب تمہارا خط نہیں آیا۔ شاید شام کو آئیگا۔

میں اس وقت ایک بہت ہی خوبصورت مقام پر ہوں۔ اس کا نام سلطان باغ ہے۔ مگر درحقیقت یہ دل باغ ہے۔ نواب اقبال الدولہ بہادر سابق وزیر اعظم حیدرآباد کے پوتے نواب محمد ابوالفتح خان اس میں رہتے ہیں۔ جنھوں نے آج مجھے یہاں مدعو کیا ہے۔ کھانا کھا کر گانا سنکر اوپر کی منزل پر آیا ہوں۔ سامنے پہاڑ ہیں۔ ندیاں نظر آتی ہیں۔ مگر یہ حسین ساگر تالاب کا نظارہ ہے۔ ندیاں نہیں ہیں۔ تم یہ دیکھتیں تو بہت خوش ہوتیں۔

یہ شہر سے آٹھ دس میل دور ہے۔ اور جنگل میں بالکل اکیلا ہے۔ اگر دورہ نہ ہوتا تو میں ہمیشہ یہیں آکر ٹھہرا کرتا۔

از چشت آبسیرا۔ حیدرآباد دکن

## شب برات

میری مہتابی! خدا تم کو منور رکھے۔

کل شام کو مہاراجہ کے اس باغ میں آگیا۔ بہت ہی سجیح شاندار اور سہانا مقام ہے۔ بالاخانہ پر ٹھہرا ہوں۔ جہاں کئی سو آدمیوں کے بیٹھنے کے قابل توصرف ایک ہی کمرہ ہے۔

رات کو آرام سے رہا۔ مگر ذرا معدہ خراب تھا۔ اب صبح چھ بجے تازہ دودھ پیا۔ اجابت خوب صاف ہو گئی۔ تمہیں معلوم ہو گا کہ قبض نہ ہو تو میں بہت خوش رہتا ہوں۔ چنانچہ اس وقت باغ کے پرندوں کی آوازیں بڑی بہار دے رہی ہیں۔

---

از مدرہ دکن

آج میں حیدرآباد سے بہت دور ہوں۔ مدراس یہاں سے صرف رات بھر کا راستہ ہے۔

یہ ایک چھوٹا سا قصبہ ہے چھپر پڑے ہوئے ہیں۔ رات کو جب یہاں پہنچے تو سخت گرمی تھی۔ سر میں درد ہو گیا۔ مگر آدھی رات کو ابر آیا۔ ترشح ہوئی۔ ہوا چلی ہم سوئے، اُس نے پنکھا جھلا۔ رات کو آم زیادہ کھائے تھے۔ اس سے جی خراب ہے۔ نیند چلی آتی ہے۔ یہاں دن بھر ٹھہرنا ہے۔ رات کو روانہ ہو کر کل حیدرآباد پہنچیں گے۔ اور تمہارا خط دیکھیں گے۔

---

از مدھیرہ

سلام۔ کل رات کو حیدرآباد جانا نہ ہوا۔ تحصیلدار صاحب نے روک لیا۔

اور حیدر آباد کے لوگوں کو تار دیدے۔

آج بھی قوالی ہے۔ کل بھی تھی۔ قوال حیدر آباد سے آئے ہیں۔ سویرے ہم ندی پر نہانے گئے۔ بڑی بہار تھی۔ وہیں نہا کر صبح کی نماز پڑھی۔ جب چلنے لگے تو ایک بہت بڑا سانپ سامنے آیا۔ ساتھ کے ایک شاہ صاحب نے اُس کو مار ڈالا۔ پھر آٹھ بجے تک ہم جنگل ہی میں رہے۔ اور وہاں سے آکر ناشتہ کیا۔ گیارہ بجے ذرا سوئے۔ ایک بجے اُٹھ کر کھانا کھایا۔ اب خط لکھا۔ نماز پڑھ کر قوالی میں جائیں گے۔ رات کو گیارہ بجے روانہ ہو کر صبح حیدر آباد پہنچیں گے۔

---

از چشت بسیرا۔ حیدر آباد

بانو پیاری تمہارے خواب ایک حد تک سچے ہیں۔ مجھے کچھ پریشانی اُٹھانی پڑی۔ اور اسی کی وجہ سے میں آج یہاں سے روانہ ہوتا ہوں۔ اور بمبئی جاتا ہوں۔ پورے حالات زبانی کہوں گا۔

خدانخواستہ کچھ زیادہ تشویش کی بات نہیں ہے۔ صرف یہ ہے کہ میں یہاں ٹھہر نہیں سکتا۔

واحدی صاحب کل آگئے۔ وہ ابھی قیام کریں گے۔ میں کل ضرور ضرور یہاں سے روانہ ہو جاؤں گا۔ دہلی یا بمبئی۔ اس کا حال تار سے معلوم کر دگی۔

ع۔ بی کا خط دیکھا۔ خود کو اور ان کو دعا۔

---

از چشت بسیرا۔ حیدر آباد

کل رات کو خط ملا۔ حالات معلوم ہوئے۔ تمہاری فکر مندی سے تکلیف ہوئی۔ خانگی حالات تم نے لکھے۔ میں اس سے بہت خوش ہوا۔ تم کو مجھ پر بھروسا

ہو گا تو مجھ کو بھی تم پر بھروسا ہو گا۔ زندگی اسی کا نام ہے کہ دو دل مل جائیں۔ کچھ ایسے واقعات پیش آئے ہیں کہ میں یہاں زیادہ نہیں ٹھہر سکتا۔ جب یہاں سے چلوں گا۔ تم کو تار دوں گا۔ تاکہ ڈاک بمبئی کو روانہ کردو۔

---

از بمبئی

دردِ سر کی صندل اور خود اس درد میں مبتلا۔ کل صبح بمبئی پہنچا۔ کیونکہ واحدی صاحب ہمراہ آئے ہیں۔ اور انہوں نے کبھی بمبئی دیکھی نہیں۔ اس واسطے صبح سے شام تک ان کو سیر کراتا رہا۔ کل بھی فرصت کا وقت نہ ملا۔ اور آج بھی یہی حال ہے۔ کل شام کو واحدی صاحب دہلی جائیں گے۔

---

از بمبئی

فکر میں ڈالنے والی! خدا تیرا بھلا کرے۔ کل اور پرسوں ایسی تشویش رہی کہ خدا کی پناہ۔ جب دوپہر کو خط آیا تو جان میں جان آئی۔

میرا ارادہ منگل کو یہاں سے چلنے کا ہے۔ مگر اُمید نہیں ہے کہ یہ ارادہ پورا ہو۔ غالباً جمعرات کو چلوں گا۔ اور جمعہ کو آگرہ ٹھہروں گا۔ ہفتہ یا اتوار کو گھر پہنچنا ہو گا۔

کل یہاں تو چاند دکھائی نہ دیا۔ ابر تھا۔ دلی کی خبر نہیں۔

---

از بمبئی

کل کے خط سے طبیعت کی خرابی معلوم ہوئی تھی۔ آج صبح سے لیکر یہ وقت کہ چار بجے ہیں۔ تمہارا خط نہ آیا۔ طرح طرح کے وہم آرہے ہیں۔ تار بھی دیا ہے۔ مگر جی کو تسلی نہیں۔ تار کا جواب ٹھیک آیا تو خیر۔ ورنہ کل روانہ ہو جاؤں گا۔

یوں بھی اب کے پیر یا منگل کو روانہ ہونے کا ارادہ ہے۔ آج دن بھر میں نے کچھ کام نہیں کیا۔ از حد پریشانی ہے۔ بیماری کے سبب نہیں، بلکہ خط نہ آنے کی وجہ سے کیونکہ بمبئی میں خط نہیں رُک سکتا۔

---

بمبئی

کل خط نہ آنے سے از حد فکر ہوا۔ آج بھی اب تک ڈاک نہیں آئی۔ تار کا جواب بھی نہ آیا۔ شاید دوپہر تک آجائے۔ صرف جواب کی راہ دیکھتا ہوں۔ فوراً روانہ ہو جاؤں گا۔

رات کو میرا جی بھی خراب رہا۔ کھانا نہ کھایا۔ اب بھی طبیعت بالکل صاف نہیں ہے۔ موسم خوب ٹھنڈا ہے۔

---

از بمبئی

میری مریضہ! خدا تم کو صحت دے۔ کل کے اور آج کے خط سے زکام کی تکلیف کا حال معلوم ہوا۔ میں ممنون ہوں کہ تم نے سچ مچ کیفیت لکھ دی۔ خدا تم کو جلدی آرام دے۔

میں خیریت سے ہوں، اپنی خیریت جلدی جلدی لکھو۔

---

از بمبئی

خانۂ دل کی رکھوالی! کل دردِ سر نے بہت ستایا۔ آج جلاب لیا۔ جس سے آرام ہوا۔ غالباً پرسوں جمعرات کو صبح کی ریل میں سوار ہو کر جمعہ کی شام کو سات بجے تمہارے گھر کے پاس سے گزروں گا اور سیدھا دہلی جاؤں گا۔ اور وہاں سے

ساڑھے آٹھ بجے کی ریل میں نظام الدین پہنچوں گا۔ علیہ اور جلو کو ریل پر بھجوا دینا اور مکان میں صفائی اور درستی کرا رکھنا۔ پانی کے برتن کورے منگوا لینا۔ اگر خراب ہو گئے ہوں۔ کھانا میں کھاؤں گا۔ وہ بھی تیار رکھنا۔ یہ خط غالباً تم کو عین جمعہ کے دن صبح کو ملے گا۔ اور میں شام کو آؤں گا۔ اس خط کو تار سمجھو۔ لیکن اگر کل تک رائے بدل گئی۔ تو تار دوں گا۔

تہذیب نسواں سے واقعی تعجب ہے کہ اُس نے نانی بڑھیا والا مضمون کیوں نہیں چھاپا۔ شاید بھول میں چھپا ہو گا۔ ایک کارڈ لکھکر دریافت کرو۔

اب یہ آخری خط ہے۔ یعنی کل نہیں لکھوں گا۔ کیونکہ پھر وہ ہفتہ کو پہنچے گا۔ اور ہفتہ کو میں خود گھر میں ہوں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

---

## وہ مختصر پرچے جو مردانہ مکان سے زنانہ میں بھیجے گئے

تم نے بارہ اور بارہ چوبیس برس سے اپنی حالت نہ لکھی کہ اب تو متلی نہیں ہوتی اور درد پسر نہیں رہتا۔ خدا کا شکر ہے آج میں بالکل اچھا ہوں۔ رات کو نیند خوب صاف آئی۔ دو دفعہ آنکھ کھلی۔ اس وقت بھوک بھی ہے۔ سالن کم بھیجا کرو۔

---

سلام۔ آج سالن اور بھیجا خوب ہی مزیدار تھا معلوم ہوتا ہے۔ تم بڑی اچھی باورچن ہو۔ ذرا مرچیں تیز تھیں۔ مگر ناگوار نہ تھیں۔

گھنٹہ کو کوک دینا۔ ورنہ بند ہو جائے گا۔ حور بانو سے سلائی کا اور پکانے کا کام لیا کرو۔ اب اُن کی عمر کھیل کی نہیں ہے۔ پانچ کاغذ لفافے نذر کرتا ہوں۔ کاغذی آدمی کی نذر کاغذ کے سوا کیا کر سکتی ہے۔

۲۷۔ کنٹوپ کا چندوا چھوٹا ہے۔ سر میں پھنس گیا۔ ذرا اس سے بڑا ہوا انگشتیہ نگندے کی ضرورت نہیں ہے۔ معمولی کافی ہے۔

خرابی روشنائی کی نہیں۔ قلم کی ہے۔ تم کو باریک نب بھیجا ہے۔ اس سے لکھا کرو۔

وہ اخبار کا مضمون اس لئے بھیجا تھا کہ کل کے سبق کانگریس اور مسلم لیگ کو سمجھ لو کہ بیوی کانگرس کی ہمخیال ہیں اور میاں مسلم لیگ کے۔

پان بھیجدو۔ صافی بدل دو۔ زردہ اچھا یعنی صاف چورا دو۔ ڈنٹھل نہوں دودھ ہمیشہ آدھا گلاس بھیجا کرو۔ زیادہ نہیں۔

---

کوئی مجھ سے پوچھے تمہاری شادی کہاں ہوئی ہے؟ تو میرا جواب کیسا آسان ہوگا۔ کہدوں گا وہاں جہاں پانوں میں کتھ بہت لگایا جاتا ہے۔

آج ابھی سے بھوک لگ رہی ہے۔ خدا کا شکر ہے۔ رات کو نیند بھی اچھی آئے تب بات ہے۔

---

سلام۔ خط ملا۔ مجھے تمہارے مشورہ سے اتفاق ہے۔ لیکن جب تک کپڑا آئے اور سلے اُس وقت تک کے لئے تو ستر پوشی ضروری ہے۔ اپنے دو کرتے روانہ کرتا ہوں۔ میرے لئے گرمی میں پھر بن جائیں گے۔ ان میں سے جو کرتے بن سکیں ان غریب بچوں کو بنا دو۔ پاجاموں کو بعد میں دیکھا جائے گا۔

تم نے حمد بانو کے خط پر لفظ قبلہ و کعبہ کاٹ دیا۔ مجھے اس سے بہت خوشی ہوئی تم کو شاید میرے قبلہ و کعبہ والے مضمون کا خیال آیا ہوگا؟ جس میں قبلہ و کعبہ لکھنے کی مخالفت کی تھی۔ خدا کرے تم جیتی رہو۔ ان سمجھ کی باتوں سے تو میرا جی ڈھکر پکڑ ہوتا ہے کہ کہیں خدانخواستہ مر نہ جاؤ۔

وہ مضمون راز دنیا زیر بٹہ میں گیا ہے۔ دو مہینے میں چھپے گا۔ اس واسطے میں نے تم کو دکھا دیا تھا۔

روٹی صبح کم کھائی تھی۔ دو بجے سے بھوک لگ رہی ہے۔ آج کام بھی کم ہوا۔ جی درست نہیں ہے۔ تم نے یہ نہ لکھا کہ تمہارا جی کیسا ہے۔

---

کیا کروں لیلیٰ! جی نہیں مانتا۔ دس صفحے میلاد نامہ کے لکھ چکا تھا۔ خیال تھا کہ سبق آج ناغہ رکھوں گا۔ مگر جی گھبرایا اور تیرہ صفحے سبق کے لکھ ڈالے۔

اماں کو بھی سنا دیا کرو۔ تاکہ ان کے خیالات بھی تو درست ہوں۔ وہ بیچاری خود تو پڑھ سکتی نہیں۔

تم نے بیگم صفدر علی کا خط منگوا کر رکھ لیا۔ نہ خود جواب دیا نہ مجھکو دینے دیا۔ اخبار خطیب گیا تو پھر نہ آیا۔ میں نے اس کو دیکھا تک نہیں۔ پہلے تم کو بھیجا تھا۔

صبح دلیہ بڑے مزے کا تھا۔ روٹی میں نے ایک ہی کھائی۔ تاکہ دلیہ ہضم کر سکوں اب بھوکا ہوں۔ کچھ ہو تو دو۔ سویرے سے کھا لوں۔ حور بانو عجب غفلت خانم ہیں۔ ابا کو یا تو یاد کرتی تھیں یا پھر پینک میں چلی گئیں۔

---

جب جی اچھا نہیں تو یہاں گرمی میں آنے کی ضرورت کیا ہے۔ وہاں ہوا میں رہو۔ میں ظہر کی نماز کے بعد خود مل جاؤں گا۔ کونین ارسال ہے۔ اس کی گولی کھا لو۔ اور حور کو بھی کھلا دو۔ درد سر۔ بخار کی آمد ہے۔ ذرا سو جاؤ۔ آرام ہو جائے گا۔

---

رات کو نیند اچھی طرح نہ آئی۔ خبر نہیں کیا وجہ تھی۔ برابر یہ معلوم ہوتا رہا کہ دو

آدمی برابر سوتے ہیں۔ اور لمبے لمبے سانس لیتے ہیں۔ میرا خیال ہے۔ دماغ کی خشکی کے سبب یہ آوازیں آتی تھیں۔ صبح خوب تیل کی مالش سر پر کی۔ کام کرنے اب دس بجے بیٹھا ہوں۔

غلام رسول کو کل بیشک دیر ہو گئی۔ ڈاک زیادہ تھی۔ وہ تین بجے ڈاکخانہ سے آیا۔ اس کا قصور نہیں ہے۔

---

صبح پانچ بجے سے لے کر اب دس بج گئے۔ تب کہیں جاکر بال سلجھے ہیں میں نے بھی سوچ لیا تھا چاہے شام ہو جائے۔ ان کو سلجھا کر رہوں گا۔ نیند انہی کی وجہ سے نہ آتی تھی۔ موٹی موٹی لٹیں الجھ گئی تھیں۔ اب سر صاف اور ہلکا ہو گیا۔ بالوں کی کھرچن ارسال ہے۔ مجھکو تابعدار بنانے کو عمل پڑھنا ہو تو ان پر پڑھ دینا۔

---

دیکھو جس قدر کپڑا قمیصوں اور پاجاموں کا آیا ہے۔ اُس کے نمونے بھیجدو۔ اور یہ بتاؤ کہ ان غریبوں کے کرتہ پاجامہ میں کتنا کپڑا لگے گا۔

ترکاری مجھے نہیں چاہیئے۔ مگر تم پڑوس کا خیال رکھا کرو۔ خدا کا بڑا تاکیدی حکم ہمسایہ کی خبر گیری کا ہے۔

---

حلوا سوہن میں نے چکھ لیا۔ باقی الٹا روانہ کرتا ہوں۔ یا تو میں بدل گیا یا تم بدل گئیں۔ اب ہر چیز مزے کی کیوں ہوتی ہے۔ بھیجا تو ایسا بھایا کہ روز بھیجو تو بھی اور بھیجا اور بھیجا کہے جاؤں۔ گوبھی بھی خوب تھی۔ روکھی نے مزا دیا۔

---

بہادر عربی!

کئی دن سے تمہارا پرچہ نہیں آیا۔ یہ معلوم کرکے خوشی ہوئی کہ تم برابر پڑھے جاتے ہو۔ کچھ سوغات منگانی ہو تو لکھو۔

---

دشمن مدعی تو میں نے زبان کا محاورہ لکھا ہے۔ ورنہ ہم مسلمان موت سے ڈرا نہیں کرتے۔ دونوں مضمون بھیجدو۔ اور ہمیشہ بھیجدیا کرو۔

---

ہم اور تم زندگی میں برابر کے شریک ہیں۔ پھر اس کی کیا ضرورت کہ ایک دمیہ قرضہ کا دینا ہو تو مجھ سے پوچھا جائے۔

روپیہ روانہ کرتا ہوں۔ محتاجوں کا تم نے خیال کیا جی خوش ہوا۔ میرے پاس بانات کا ایک ٹکڑا تھا۔ مل گیا تو کرتہ بنا دینا۔ یا کپڑا منگا دیں گے۔ پورا گرم جوڑا ہو تو زیادہ ثواب ہے۔

---

خط ملا۔ رات کو تو بیشک حالت بہت خراب تھی۔ میں نے تم لوگوں کی پریشانی کے سبب خبر نہ کرائی۔ بخار جاڑا اور گھبراہٹ کی کچھ حد نہ تھی۔ چاہا تھا کہ چلہ کو سلام کردوں اور تم کو بلالوں۔ مگر ہمت نے اس سے انکار کیا۔ آدھی رات کو بخار اترا بھوک شدت کی لگی۔ دودھ منگا کر پیا۔ پھر خوب گہری نیند آئی۔ ناف صبح ملوائی تو ہی مگر خرابی انتڑی میں معلوم ہوتی ہے۔ اور وہ پھوڑے کی طرح دُکھتی ہے۔ اس واسطے میں نے ڈاکٹر کو بلایا ہے۔

بخار صرف انتڑی کی خرابی سے تھا۔ ورنہ منہ کا مزا۔ دماغ، دل، بالکل ٹھیک ہے۔ اور اس وقت تو ایسا ہوں کہ خوب صفائی سے لکھ رہا ہوں۔

خواجہ بانو! سلام! اب میں خدا کے فضل وکرم سے بالکل اچھا ہوں۔ ڈاکٹر

کے مرہم نما تیل سے بہت فائدہ ہوا۔

پیٹ کی ڈکھن بہت کم ہے۔ مگر احتیاط یہ ہے کہ اس وقت کھانا نہ کھاؤں۔ سوتے وقت دودھ پی لوں۔ آدھی کیتلی دودھ چھان کر کچا بھیجدینا۔ یہاں گرم کرلوں گا۔

خدا نے کیا یہ آفت ٹل گئی۔ اب تم ہر طرح تسلی رکھو۔ واحدی صاحب کا صبح خط آیا تھا کہ میں آؤں۔ میں نے انھیں منع کیا تھا۔ اب اُن کا ایک خط اور آیا ہے۔ جو روانہ کرتا ہوں۔ تم نے اشارۃً چلّہ مختصر کرنے کو لکھا تھا۔ وہ صاف زور دیتے ہیں کہ توڑ ڈالو۔ بھلا یہ بھی مردوں کی بات ہے جو پیچھے بھاگ جائیں۔ ذرا سی تکلیف سے۔

---

سبق ارسال ہے۔ اس کا جواب ذرا بڑا لکھنا۔ اور روپیہ کی خرابیوں پر اور عورتوں کی اندھا دھند حالت پر دماغ سے زور لے کر خیال ظاہر کرنا۔ تم کو میں نے کتاب بھیجدی ہے۔ اس پر لکھا کرو۔ خراب کاغذ پر نہ لکھو۔ کاپی نویس لکھے گا کیوں کر۔

مجھکو سالن بہت کم بھیجا کرو۔ اتنا لکھا تم بھول جاتی ہو۔ پس تین روٹیاں اور تھوڑا سالن۔ تاکہ زیادہ نہ کھاسکوں۔

آج سے چلّہ کے صرف ۱۲ دن باقی رہ گئے۔ یہ بھی خدا نے چاہا ہوا کی طرح جائیں گے۔ تم حور بانو کو مضمون دکھاتی ہو یا نہیں؟

ہر مضمون کو دو دفعہ یاد کر کے پڑھا کرو۔ اس کے بعد جواب لکھو تب تیسری دفعہ پھر پڑھ لیا کرو۔ غرض اس سے یہ ہے کہ مضمون ذہن پر نقش ہو جائے۔ اور جب کسی مضمون کو سوچو تو اس یادداشت سے مدد ملے۔

---

افسوس ہے کہ آج مجھکو اس کی ضرورت پیش آئی کہ خفگی کے اظہار کے ساتھ
تم کو اپنا منشا، بتاؤں۔ کھانے کو تو خود لگا کے بھیجا ہے۔ پان واپس کرتا ہوں کچھ
چونہ کو کم کرو۔ میں چونہ کو زیادہ چاہتا تھا۔ مگر اتنا زیادہ نہیں، تم نے چونہ بھی حد سے
بڑھا دیا۔ اور کتھے کے بھی ٹم لگانے شروع کر دیے۔ میں نے دو دفعہ تم کو ہنسی کے اشاروں
میں سمجھایا۔ آج مجبوراً پان واپس کرتا ہوں۔ مجھے اس وقت بہت غصہ آرہا
ہے۔ تم کسی سے کچھ ذکر نہ کرو۔ اور چپ چاپ پان درست کر کے دو کہ چونہ
اور کتھ نہ کم ہو جائے۔ نہ اتنا لتھڑا ہوا ہو۔

---

لکھنے کی محنت سے چٹکی پھوڑے کی طرح دُکھ رہی ہے۔ مگر خط کا شکریہ ادا
کرنا لازم ہے۔
ہاں خدا چلہ کے یہ چودہ دن بھی آسان کر دے گا۔ سویرے ارہر کی دال
پکا دینا۔ کم گھی کی۔

---

# دوستوں کے نام

عید کارڈ اس کو ملا جو عید و محرم کے امتیاز سے ناآشنا ہے۔ رسموں کی دنیا
میں سانس لینے کو نمودار ہونا اور پھر نمودار رہنا از بس دشوار ہے۔ مگر بقول کسی کے
کن کے ہاتھوں غریب کائنات کو سب کچھ برداشت کرنا پڑتا ہے۔
مجھکو پانی پینے۔ روٹی کھانے۔ کمبل اوڑھنے۔ ویرانوں کے دیکھنے۔ قبروں کی
بوسیدہ ہڈیوں سے باتیں کرنے میں اتنا وقت خرچ کرنا پڑتا ہے کہ آپ کا وعظ دوبارہ
سننا محال نظر آتا ہے۔ اگر نپولین نے سچ کہا ہے کہ محال اور ناممکن کوئی چیز نہیں۔

تو کبھی پھر بھی اس کا موقع نظر آجائے گا۔

مجھکو بخار سے از حد نفرت ہے۔ گو جانتا ہوں کہ زندگی بھی ایک بخار ہے۔ اور جیسی حرارت پر اس کا مدار ہے۔ مگر وہ بخار جو تم کو ستایا کرتا ہے۔ اب جاتا رہے تو اچھا ہے۔ اس خط کو لکھتے وقت میرے دل نے کہا کہ خدا نے تم کو تندرستی دی۔ یہ سنکر مجھکو اطمینان ہوا۔ والسلام۔

---

نغمۂ ناسوتی کاغذ کے پرزے میں لپٹا ہوا ملا۔ دل کے کانوں سے سنا۔ اور جسم کی آنکھ سے پڑہا۔

ہاں میں نے اپنے دل سے سناتہا کہ وہ پھر صدائے ہُو عالم بالا سے مانگتا ہے۔ کسی دن فرصت ہو۔ سانس کی پھانسیں اپنی کھٹک سے باز آئیں تو پاس انفاس اور نفی اثبات کی سیر کرنا۔

---

آج ذرا سانس آیا۔ بخار کے حملوں سے نجات ملی۔ عشرہ کے دن میری لڑکی حور بانو اصرار نہ کرتی تو کربلا جانا محال تھا۔ وہ گئی اور مجکو بھی لے گئی۔

یہ بخار سالانہ ٹیکس ہے۔ دنیا کے حاکم نے تو ٹیکس سے آزاد رکھا ہے۔ مگر اُن دیکھا سلطان اُس جنس ناکارہ سے ٹیکس لیتا ہے۔ جس میں ادائیگی کی بہت کم گنجائش ہے۔

میں نے ساری بیماری میں صرف ایک بار اللہ کو پکارا۔ ورنہ اکثر اُس کو پاس ہی دیکھا۔ پکارنے کی ضرورت نہ پڑی۔ پلنگ کی پٹّی پر سر جھکائے بیٹھا رہتا تھا۔ گویا اُس کو اس کی خبر ہی نہ تھی کہ اُسی نے مجھکو مبتلائے کرب کیا ہے۔ ایسے انجان کو کیا کہوں۔ غصہ بھی آتا ہے۔ اور اس کی بناوٹی سادگی پر پیار بھی۔

دیکھو جب کبھی بیمار ہو تو خیال کرنا وہ ضرور تمہارے پاس ہوگا۔ بڑا تیماردار ہے
چٹکی لیکر دلاسا دینا اس کا شیوہ ہے۔ انہی باتوں سے تو میں نے اسکو دل دیا ہے۔ تم
بھی سب سے اپنا دل کھینچ لو۔ اور اس نامعلوم مگر معلوم شئے کے سپرد کردو۔ اس کا نام خدا
ہے۔ ایشور ہے۔ گاڈ ہے۔ پر بڑا ہی جلّاد ہے۔

---

آفتاب برجِ معرفت کے نام ذرۂ نورِ حقیقت کا پیام پہنچا۔
مجھکو سورج ناحق لکھا۔ آج کل تو میں اس کی دختر دھوپ کی پوجا کیا کرتا
ہوں۔ بُرج اور معرفت دونوں سے ناآشنا ہوں۔
نظام المشائخ و اسوۂ حسنہ کی رسید ملی۔ اطمینان ہوا۔ زیادہ اظہارِ تکلّف
شکریہ میں نہ کرو۔ ع چہ کند بے نوا ہمی دارد۔
میں تو بہت خوشی سے چاہتا ہوں کہ تمہاری نظم و نثر رسالہ نظام المشائخ
و اسوۂ حسنہ میں چھپے۔ مگر جبکہ تم اُف اور آہ ہو تو اخباری کاغذ جل جائیں گے
میرے خیال میں تو کچھ مضائقہ نہیں ہے۔
ہر شخص کی جدا گانہ رائے ہوتی ہے۔ دنیا میں مردم شناسی کم ہے ظاہری
حال کو دیکھا جاتا ہے۔
تندرستوں سے مجھے کچھ زیادہ اُنس نہیں ہے۔ بیماروں کو پسند کرتا
ہوں۔ خواہ کسی قسم کا مرض رکھتے ہوں۔
تمہارے احمد آباد گجرات کے ایک شخص جو میرے مرید ہیں دس روز سے پولیس
کی حراست میں بھیجدیے گئے تھے۔ اور آج کل دہلی جیل میں ہیں۔ گناہ آج تک
معلوم نہ ہوا۔ ان کی کوششوں میں ذرا آج کل مصروفیت زیادہ ہے۔
یوسف بہت ہونہار بچہ ہے۔ ایک بار دیکھکر مجھکو یاد رکھا۔ جمعرات کو درگاہ

میں آیا تو سلام گیا۔ میرا دلی پیار اُس تک پہنچانا۔

---

مضمون والا خط دیکھتے ہی میں نے رسید لکھدی تھی۔ نظم تو آپ کی خطیب میں چھپ گئی۔ نثر بھی چھپ جائے گی۔

گزشتہ ہفتہ میرا عقد تھا۔ اس لئے مفصل خط لکھنے کی فرصت نہ ملی۔ اہلیہ سابق کے انتقال کو سات برس ہوئے بارہ برس کی ایک لڑکی ہے جو خالہ کے پاس رہتی تھی۔ اور اب میرے پاس آگئی ہے۔

اس کی کیا وجہ کہ میرا رسید والا خط گم ہو گیا۔ عزیز محمد یوسف کو دعا۔

---

سولہ تاریخ سولہ کا سن۔ کیوں نہ کہوں میسر ہوں تم کو مرادوں کے دن۔ کرشن جی کی لائف لکھ رہا ہوں۔ اندھیرے سے لے کر اندھیرے تک کام کرتا ہوں مطالعہ بھی، کتابوں کا باہمی مقابلہ بھی۔ اس پر محاکمہ بھی۔ تمنا یہ ہے کہ ایک حسین آدمی کی حیات ایسی لکھوں جو اردو زبان میں سب سے زیادہ حسین ہو۔

شاہ صاحب دلی میں زخمی پڑے ہیں۔ اخلاق کا تقاضہ تھا۔ ان کی خبر لینے جایا کرتا۔ وعدہ بھی کیا تھا۔ مگر کنھیا جی کی بانسلی سُن چکوں تو باہر کا ہوش ہو۔

آپ کا خط آج آیا۔ محمد مختار نام دیکھ کر شوق دید میں بے اختیار ہوا۔

وہ صاحب مجھ سے ضرور ناراض ہو گئے۔ کئی دن سے نہیں ملا۔ مگر میں مہا بھارت کے بہادر صاحب سے جی لگا بیٹھا۔ وہ کہتے ہیں کہیں نہ جاؤ۔ ہماری بیتی ختم کر لو تو کسی اور کو دیکھو۔

---

خط ملا۔ احوالِ علالت سے فکر بڑھا۔ پانچواں دن ہے میں نے ایک خواب

دیکھا تھا۔ جس سے بہن کی علالت کی زیادتی معلوم ہوتی تھی۔ شاہ صاحب کے ہاں گیا تو ان سے یہ خواب بیان کیا۔ انہوں نے خواب سُن کر آپ کا خط سامنے رکھ دیا۔ جس میں اس کا ذکر تھا۔

بہر حال اندیشہ نہ کیجئے۔ خدا صحت دے گا۔ میں نے آپ کو خاص درگاہ کے اندر دیکھا تھا۔

پھر وہاں نہ جا سکا۔ اُس دن کے بعد پرسوں جانا ہوا تھا۔ کیونکہ مجھکو بھی غشی کا دورہ ہو گیا۔ جو عہدِ طفلی سے ہوا کرتا ہے۔ اس کے سبب چند روز مضمحل رہا۔ عزیز محمد یوسف کو دعا۔

---

اسرار حقیقت کا پردہ پوش، خط ملا۔ نظم و نثر ایڈیٹر خطیب کو بھیجدی۔ تمہارے جسم کی حرارتوں نے تم کو افسردہ کر رکھا ہے۔ اسی کا نام بخار ہے۔ خدا زندگی کو راحت و آرام سے گزارے۔ یہی دعا کافی ہے۔

ہاں یہ بھی کہ راحتِ دل۔ آب و دیدہ۔ وقت خوش عنایت فرمائے۔

تعویذوں کا لکھنا تو آتا ہے۔ مگر دینا نہیں آتا۔ بچوں کو دعا روانہ کر سکتا ہوں، آدمی کے لئے نقل و حرکت بھی ضروری ہے۔ باہر کی ہوا کو بھی کبھی کبھی پوچھ لیا کرو۔ ہر وقت گوشہ میں رہنا مضر صحت ہے۔ جسم کے اطبائے حاذق کا ایسا ہی خیال ہے۔

عزیزم محمد یوسف کو ایک نظر دیکھائی۔ مہینے بھر کے نونہال کا سلام کیوں کر لوں۔ وہ دربارِ وحدت سے ابھی آیا ہے۔ بڑی شان رکھتا ہے۔ میں اس سے بہت دُور نکل آیا ہوں۔ خدا اس کی عمر دراز کرے۔

درویش خانۂ شما میں آنے کا قلندروں نے ہنوز کوئی وقت مقرر نہیں کیا۔ جب ہو گا اطلاع دی جائے گی۔ والسلام۔

(۲) آپ کو میرے خط کا انتظار ہوگا۔ دنیا کا تماشہ ہے۔ جن کے خط کی لوگ راہ دیکھا کرتے ہیں۔ اُن کو بھی کسی کے خط کی راہ دیکھنی پڑتی ہے۔

عزیز یوسف کی صحت کی خبر مع مٹھائی کے ملی۔ الحمدللہ کہ وہ اچھے ہوئے۔ میں بھی ایک مہینے اپنی بیوی اور ان کی چھوٹی بہنوں کی چیچک کی تیمار داری کرنے میں بے فرصت رہا۔ اب سب اچھے ہوئے تو میں نے گھر سے قدم نکالا۔

---

میں عقیدت، محبت، اُنس، سب الفاظ کے مفہوم سے جُدا ہوں محض لطف ادب و شائستگی کی قدر میں یہ خط و کتابت ہوا کرتی ہے۔ لہٰذا یہ نہیں تو وہ نہیں اور وہ نہیں تو یہ کہاں۔

---

عید کو آٹھ دن ہو گئے۔ اور عید کارڈ کو سات۔ میں اب تک مبارکبادوں کے بوجھ سے سر نہ اٹھا سکا۔

سفر دکن و بمبئی ختم کیا۔ گھر آیا تو سفر رمضان کو گھر میں پایا۔ عید کے مشکوک چاند نے اس سفر کو ختم کیا تھا کہ سترہویں حضرت امیر خسروؒ کے نقارہ پر چوب پڑی۔ میری عید۔ نہ دید۔ نہ شنید۔ ہر کام سب کرنے پڑتے ہیں۔ شاباش میاں یوسف کو۔ سنتا ہوں کئی روزے رکھے۔ ان کی عیدی بھی نہ بھیج سکا۔ لکھ تو رہا ہوں۔ مگر ڈر ہے کہ پھول والوں کی سیر آپ کو قلب صاحب نہ لے گئی ہو۔

---

ایک کتاب جس کا نام انتخاب توحید ہے تمہارے منتخب موحدانہ خیالات کی دلچسپی کے لئے روانہ کرتا ہوں۔

میں خوش ہوں کہ تمہارا دل بیمار ہے۔ اور دعا کرتا ہوں کہ تمہارا دل بیماری

سے نجات پائے۔

## بخدمت سردار دیوان سنگھ صاحب مفتوںؔ

مفتونِ من۔ ست سری اکال۔

وہ خط جس میں قاتل مقتول کا بیان تھا۔ دلّی سے بمبئی آیا۔ آپ کے خیال میں میں قاتل آپ مقتول ہیں۔ اس لئے برداشتہ خاطر اور افسردہ وملول ہیں ایشیائی شاعری کے استعارے بھی حرب وضرب سے خالی ہنیں۔ انگریزی سرکار کس کس پر لائسنس لگائے گی۔ کہاں کہاں پریس ایکٹ مستعمل ہوگا۔ آپ ڈاکٹر ہیں۔ میں مریض ہوں۔ آپ کے ہاتھ میں نشتر ہے۔ میرے دل میں ناسور ہے پھر خبر ہنیں کون قاتل۔ کون مقتول ہے۔

بہر حال آپ کی محبت اور قدر دانی الفاظ ومعانی سے دل تر وتازہ ہوا سخن فہم کا ایک اشارہ جی میں ولولے پیدا کر دیتا ہے۔ کجا کہ بازار ماتم گرما گیا۔ میں نے لکھنے سے عہد ہنیں کیا۔ اخباروں کی نمود سے بیزار ہوا ہوں۔ آپ ہی انصاف کیجئے۔ اب ہندوستان کے اخبار حقانیت اور روحانیت کے ماتحت ہیں۔ یا اغراض ذاتی کے۔ اور ہندوستان پر کیا منحصر ہے۔ گورے ملکوں کے اخبار بھی برہم کنندہ امن وامان ہیں۔ پھر میں کیوں ان کاغذوں میں اوقات ضائع کروں۔ ضمیر کو گھن لگاؤں۔ لکھوں گا مگر لکھنے کے اور بہتیرے میدان ہیں۔

---

سردار بابا۔ ست سری اکال۔

وہ خط پہنچا جس پر موتوں کے کئی ٹکٹ تھے۔ اور جنھوں نے اُس کو اپنے چہروں کی یادگار دی تھی۔ اس کو رجسٹری کہتے ہیں۔

تم مجھکو دیکھنا چاہتے ہو۔ میں بھی چشم دیدار طلب لے کر دنیا میں آیا تھا۔ مگر چند روز ہوئے یہاں سے چلا گیا۔ اب وہاں ہوں جہاں سے مجھکو بھی کچھ خودی کی خبر نہیں آتی۔ ۱۸ر فروری سے ۲۶ فروری تک بانکے پور والہ آباد کا سفر ہے۔ اس کے بعد یہ بندہ ہے اور اپنا گھر ہے۔ آپ شوق سے آئیں۔ میرے گھر کی زمین آپ کے چرنوں سے ہم آغوش ہو کر مسرور ہوگی۔

زمیندارو توحید کی نسبت افسوس نہ کرو کہ شراب تلخ ہوتی ہے۔ اور اس کے حجاب کے پیچھے متوالا سرور میسر آتا ہے۔

---

۲۴ر اکتوبر ۱۹۱۴ء

مفتون شاہ بابا۔

ست سری اکال۔ اس کو تاروں میں اُلجھاتے ہو جس کے سر کے بال تک جدا ہو گئے لمبی زلفیں سامنے پڑی یہیں بندھی رکھی ہیں۔ بے اختیار ہنسی آتی ہے۔ سر کی دولت قدموں میں آگئی۔

آپ کا تار پڑھا نہ گیا خط سے تشریح ہوئی۔ یہ محبت کی ڈیوٹی پوری کی گئی۔ میں شکریہ ہرگز نہ لکھوں گا۔ اور لکھتا بھی تو لکھنے کون دیتا ہے۔ چکر آتے ہیں خاطر داریاں کرنے والے قلم روکتے ہیں۔

مرض سے تو فراق ہو گیا۔ پہلو میں ناتوانی کے ناز و انداز ہنوز موجود ہیں۔ جبتک یہ مہمان ہیں میں میرٹھ کی قمیص احمر دلال کرتی) کا دامن نہیں چھوڑ سکتا۔

مہاراجہ کرشن پرشاد نے آپ کے حوالے سے ایک رسالہ لکھا ہے۔ آریہ سکھ کے معانقہ پر میں نے اس کا دیباچہ لکھ کر واپس کر دیا۔ یہ عہد عتیق کی باتیں ہیں۔ اب تو نہ لکھنے کا ہوش ہے نہ پڑھنے کے حواس۔ کیوں رے ڈاکٹر نکلی دل کی پھانس۔

سردار صاحب!
ست سری اکال - نامہ گرامی اور پیکٹ اخبارات پہنچا - میں پھر موسمی حملے کا
ہدف بن گیا تھا - اس لئے جواب میں دیر ہوئی -
مہاراجہ کشن پرشاد صاحب کا تار آیا ہے - آپ کو اور مجھکو حیدرآباد بلاتے
ہیں - میں نے تو فیصلہ کرلیا ہے کہ کل جاؤں گا - کیونکہ آب و ہوا کی تبدیلی ضرور ہے
مگر آپ کو معلوم نہیں امور خانگی سے اتنی فرصت پاسکتے ہیں یا نہیں -
اب خیریت نامے حیدرآباد مہاراجہ کی معرفت بھیجئے گا -
(ایک بار دیکھ کر دوسری دفعہ دیکھنے کی ہوس رکھنے والا)

---

۱۴ر جنوری ۱۹۱۵ء

داتا!
تین خط آئے - مگر مبتلائے زکام و بخار تھا - جواب کیونکر لکھتا - ذرا حالت پاؤں
تو لکھوں -
جناب اکبر سے مضمون کے لئے عرض کر دیا گیا - مگر وہ خاموش ہو گئے -
طالب خود ان کو لکھیں تو مناسب ہے - جناب اکبر کے پاس اس قدر خطوط آتے
ہیں - اور مضامین مانگے جاتے ہیں - کہ وہ اُکتا گئے ہیں -

---

۲۲ر جون ۱۹۱۵ء

ڈیر ڈاکٹر! بڑا قلق ہے کہ میں وعدہ کے موافق ٹھیک وقت پر تیار نہ ہوا
نہ آسکا - مسٹر مظہر الحق بیرسٹر آگئے تھے - یہاں آکر آپ کا تار اور خط ملا - افسوس کہ
وقت نکل گیا -
بہرحال مانسہ میں آپ کو دیکھنے آتا ہوں - چند گھڑیاں ٹھہروں گا - جیسا کہ

آپ ٹھہرا کرتے ہیں۔ کل ۲۴ر جون کو یہاں سے چل کر ایک رات دن انبالہ میں رہوں گا۔ ۲۵ر کی رات کو روانہ ہو کر بمبئی میل میں مانسہ آؤں گا۔ اور گویا ۲۶ر کی صبح ۹ بجے آپ کی دید شنید میسر آئے گی۔ اور اسی کی شام کو براہ بھٹنڈہ دہلی کو کوچ ہوگا۔

---

۱۷ر اگست ۱۹۱۵ء

پیارے مفتون!

دہلی آیا۔ مگر کیا خاک آیا۔ ہجوم اعدا میں آیا۔ گھر والوں نے یورش پر کمر باندھی ہے۔ حکام سے جا کر خبر نہیں کیا کیا کہا کہ وہ درپئے آزار ہیں۔ ڈاک پر پولس کا پہرہ ہے۔ کئی کئی روز میں خط ملتے ہیں۔ آپ کا عید کارڈ بھی آج ۵ر شوال کو ملا۔ لفافہ چاک تھا۔

ہر صبح و شام نئے خطرے کا انتظار رہتا ہے۔

ہر طرح اطمینان ہے۔ تم بھی بیفکر رہو۔ سب مشکلیں آسان ہوں گی۔ جو رباتو عید کارڈ کی شکر گزار ہے۔ اور میں تو اسکو چومتا ہوں کہ پیارے کی پیاری نشانی ہے۔

---

۱۸ر اگست ۱۹۱۵ء

پیارے مفتون! بیرنگ خط پہنچا۔ یہ معلوم کر کے کمال فکر ہوا کہ شریر بے وفا نے شرارت کی۔ خدا تعالے صحت عطا فرمائے۔

میں نے کل ایک مانسہ بھیجا ہے۔ مگر آج خدا کے فضل سے یہ لکھتا ہوں کہ وہ تفکرات دور ہو گئے۔ اب ڈاک آزاد ہے۔ روزانہ خیریت نامہ لکھو۔ ورنہ بے چینی رہے گی۔ والدہ صاحبہ کی خدمت میں آداب۔

---

۱۸ ستمبر ۱۹۱۵ء

جو دم گزرے غنیمت ہے۔ آپ کے خط آتے ہیں۔ دیکھتا ہوں۔ مگر جواب لکھنے کی ہمت نہیں ہوتی۔ جی سرد ہو گیا ہے۔

پرسوں شملہ کا قصد ہے۔ شاید فائدہ ہو۔ سردار بختاور سنگھ صاحب کو سلام۔

---

۲۸ ستمبر ۱۹۱۵ء

یہاں ہوں۔ میرے ولدار جس کو سیم لا۔ اور شملہ کہتے ہیں۔ خط لکھ چکا ہوں۔ فکر نہ کرو۔ اچھا ہوں۔ اور دس دن تک ٹھہرنا مانگتا ہوں۔ خدا دے۔

بختاور سنگھ کو سلام۔ والدہ صاحبہ کو پرنام

---

۵ اکتوبر ۱۹۱۵ء

پیارے مفتون! آپ کے دو خط ملے۔ میں جلسے میں کیونکر شریک ہو سکتا ہوں۔ شملہ پر آنے کی بمشکل اجازت دی گئی تھی۔ تاہم میں کوشش کر کے اجازت حاصل کر لیتا مگر جلسہ عید کے ایام میں ہے۔ اور ان ایام میں میرا جلسے میں آنا بالکل ناممکن ہے ع

اب کے بھی دن بہار کے یونہی گذر گئے

پڑھتا ہوں اور جلسہ نہ دیکھنے پر متاسف ہوں۔ خدا پھر کوئی موسم لائے گا۔ اور اس شاندار اجتماع سے دل مسرور کروں گا۔

---

۱۸ اکتوبر ۱۹۱۵ء

سردار صاحب!

تسلیم۔ لکھ چکا ہوں کہ ہجوم افکارِ اسیری[لہ] میں کسی صورت جلسے میں شریک نہیں ہو سکتا

لہ پولیس کی نگرانی اس زمانہ میں سخت تھی۔

۱۰ اکتوبر ۱۹۱۵ء

ڈیر مفتون! دو خط ملے۔ ہاں حساب سے معلوم ہوا کہ عید بعد ہے اور جلسہ پہلے مگر وقت بہت قریب ہے۔ مجھے گھر کے معاملوں کی بھی خبر لینی ہے۔ جو حیدرآباد اور رنگون سے آئے ہوئے پڑے ہیں۔ اس کے علاوہ وہی عذر جس کا اشارہ کر چکا ہوں اب قوی ہے۔

جی ہاں ان دنوں میری شان بڑی ہے۔ اردلی نہ ہو تو بات ہی کیا ہے۔ میرا ہیرنگ اور مضمون۔ توبہ کیجئے۔ وہ نظام المشائخ کے صدہا تقاضوں پر اور میری سفارشوں پر تو ایک حرف لکھتے نہیں۔ کجا کہ نانک نمبر کے لئے کچھ لکھیں۔ تاہم میرے حوالے سے آپ ان کو لکھ کے دیکھئے شاید جواب بھی نہ آئے۔

میں آج شام کو چھ بجے شملہ سے چل کر کل صبح دہلی پہنچوں گا۔ والسلام

---

۲۳ دسمبر ۱۹۱۵ء

مفتون جانم!

میرا دل تم ہی میں تھا۔ مگر خط نہ لکھنے کی بیشمار وجوہات باعث تھیں۔ ایک بڑی وجہ یہ کہ پھر جی کچھ خراب ہو گیا ہے۔

مضمون نہ لکھا گیا۔ نہ وہ کتاب پڑھی گئی جو آپ نے بھیجی تھی۔ اس دفعہ تو مجھکو معافی دو۔

میرا پرمو جیل نشین ہو گیا۔ اس نے اور جان کو ہلکان کر رکھا ہے۔ میری کتابیں تو آپ کے پاس موجود ہیں۔ پھر یہ کس واسطے وی پی مانگتے ہو۔ لائبریری کے لئے درکار ہیں یا اپنے لئے۔ اپنے واسطے مقصود ہیں تو وی پی کی ضرورت نہیں ہے بھیجدی جائیں گی۔ سردار بنجادر سنگھ صاحب کو سلام۔ آج تک ظاہری سلام تھا۔ اس نے

لفافہ کے اوپر لکھا جاتا تھا۔ اب اُن کا درجہ بڑھایا جاتا ہے۔ اور خط کے اندر جگہ دی جاتی ہے۔

---

۵ر جنوری ۱۹۱۶ء

دل جان مفتونِ تو باشد

مانسہ کی ہوا کا بلاوا قابلِ قبول ہے۔ مگر پرسوں نئی دنیا کی سیر شروع ہوئی ہے۔ یعنی عقد کیا ہے۔

انتخاب نظام المشائخ اور کلیات اکبر حصۂ اول تو روانہ ہوسکتے تھے۔ غلطی سے رہ گئے۔ مگر مجموعۂ مضامین میرٹھ میں دھوم دھام سے چھپ رہا ہے۔ کلیات اکبر حصۂ دوم ختم ہوگیا۔ دوبارہ چھپ رہا ہے۔

چٹکیاں کیا لوں۔ جسم ہی غائب ہیں۔ سب کو لڑائی نے کھینچ لیا۔ تقاضوں سے مجبور ہوکر کچھ لکھ دیتا ہوں۔

الحمد للہ اب صحت درست ہے۔ البتہ کام کی زیادتی کے قابل نہیں ہے۔

---

۹ر فروری ۱۹۱۶ء

ڈیر مفتون!

اجمیر شریف گیا ہوا تھا۔ اس لئے خطوط کے جواب نہ دیسکا۔ مہاراجہ صاحب آجکل وہیں ہیں۔ شاید دہلی بھی آئیں۔

حضرت بابا نانک صاحب کی لائف لکھنا میری سعادت ہے۔ جن حضرات کے آپ نے نام لکھے ہیں ان سب سے مدد دینے کا وعدہ لیجئے۔ میں اپنے ضروری کاموں سے فراغت حاصل کرکے ادھر متوجہ ہوجاؤں گا۔ کام ایسا آسان نہیں ہے کہ ایک

مہینے میں ہو جائے۔ میں لکھوں گا تو ایسی لکھوں گا کہ اردو ادب میں بے نظیر چیز ہو۔ اور یہ بغیر ایک سال کے ناممکن ہے۔ ہفتہ میں ایک دن پورے خلوص کا اُس کو دوں گا۔ بھاگ دوڑ کا لکھنا کیا مزا دے گا۔

میں نے عقد کر لیا۔ اب دیکھئے آپ کب اسیر ہوتے ہیں۔

---

۳ / اپریل ۱۹۱۶ء

میرے پردیسی! خدا ریگستان سے جلد واپس لائے۔ خط ملا محبت کی خوشبو پہنچی جی لشاش ہوا۔ جلسوں میں نہ بلاؤ۔ خود آؤ۔ دکھڑا دکھاؤ کہ آنکھیں تم کو مانگتی ہیں۔ جی خراب رہتا ہے۔ کہتے ہیں جگر خراب ہے۔ ڈاکٹر نے مرچیں بند کر دی ہیں۔ کھانے کا مزا رہا سہا بھی جاتا رہا۔

---

۱۳ / اپریل ۱۹۱۶ء

میرے سیلانی مستانے!

خط آیا۔ کیا بتاؤں جگر کا حال۔ اچھا ہے۔ بیوی کے کھسرہ نکلی تھی۔ خود جواب حُر بن گئی ہے۔ بیمار تھی۔ میری آنکھیں دکھتی تھیں۔

اب سب کو آرام ہے۔ اجمیر شریف جاتا ہوں۔ عرس کے بعد آؤں گا۔ ہو سکے تو وہاں آؤ۔

میر نثار احمد صاحب متولی درگاہ کے ہاں ٹھہروں گا۔ تین دن بعد یہاں سے روانگی ہو گی۔ اور وہاں آٹھ دن قیام۔

---

ستمبر ۱۹۱۶ء

اے دیوانے! مردانہ ہو کر ایسے ہراس کی بات۔ سلیقے گردگا بالکا مرے نہ

مارا جائے۔ گرو پر نظر رکھ۔ کیسا اپریشن۔ کیسا خوف۔ خدا فضل رکھے گا۔ اور
بال بیکا نہ ہوگا۔ اس کا خطرہ پاس بھی نہ آنے دینا۔
مگر یہ نہ لکھا مرض کیا ہے۔ مجھ سے مخفی رکھنے کی کیا ضرورت۔ ماتا کو خبر دیدو۔
ہوسکے تو پاس بُلا لو۔ اس بے خبری سے کیا حاصل۔
ہم سب دعائیں کریں گے۔ زور زور کے ساتھ تم کو مرنے سے بچائیں گے۔
اگرچہ زور سے تو لوگ مارا کرتے ہیں۔ گرو کا خالصہ زندہ باد۔ کتابیں روانہ کردی ہیں

---

۱۴ ستمبر ۱۹۱۶ء

مینی مینی تھینکس۔ خارگاڈ کہ آپ کو اپریشن سے بچالیا۔
سردار شہید کا اشتیاق ہوگیا۔ سردار امر سنگھ کو وہ جو انکے لائق ہے پہنچایئے۔

---

۱۸ دسمبر ۱۹۱۶ء

مفتونِ من! چالیس دن کے چلہ کے سبب خط نہ لکھ سکا۔ فرصت کم تھی۔
آج رات کو اس اکیلے مکان کی قید سے باہر نکلوں گا۔
خالصہ اخبار کو مضمون بھیجدیا ہے۔ بعنوان "منم خالصہ" آپ خالصہ اخبار
لائل گزٹ اور سب سکھ اخباروں میں اعلان شائع کرادیجئے کہ میں بابا نانک
صاحب اور تمام گرو صاحبان کی لائف لکھنے کو تیار ہوں۔ جو صاحب اس کام میں
قلمی مدد دے سکتے ہوں۔ وہ مجھ سے خط و کتابت کریں۔ تاکہ میں اپنے ذہن کے
منصوبہ اور خاکہ سے ان کو آگاہ کردوں۔ کیونکہ میں نہایت اہتمام سے اس کو
لکھنا چاہتا ہوں۔ تاکہ اردو زبان کی ہر خوبی سے لبریز ہو۔ جنوری سے میں
اسی کام میں مصروف ہو جاؤں گا۔ لہٰذا اعلان جلدی کردیجئے۔

جناب سید مرتضیٰ صاحب لکھنوی۔

سلام علیکم۔ نامۂ گرامی نے قلب مطمئن کو ہوائے ایمان پہنچائی۔ دشمنانِ اہلبیت کی ارواحِ خبیثہ یورش کرتی ہیں۔ تو میں بھی بھوت اُتارنیوالوں میں پیدا ہوا ہوں۔ سنی ہوں سنی رہوں گا۔ مگر تادمِ مرگ دشمنانِ اہلبیت کو اپنے دامنِ سنیت کے قریب نہ آنے دوں گا

دل تنگ تو جب ہوں کہ معاویہؓ کو تلوار لیے زندہ دیکھوں۔ وہ لبسر ہیں۔ اور تیغِ روحانی نبی فاطمہؓ کے ہاتھ میں۔ تو دلتنگی کیوں ہو۔ ارض اللہ واسعہ۔ رزق اللہ واسعہ۔ سیف اللہ ساطعہ۔ فکیف یکون عبد اللہ ملوماً مدحوراً۔

آپ غالباً شیعہ ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ جب آپ سید ہیں۔ تو شیعہ سنی سے الگ ہیں کہ دونوں آپ کے گھر کے گدائی ہیں۔ والسلام۔

---

# مُریدوں کے نام

## غلام نظام الدین قریشی پریمی زبان گجراتی کے مشہور انشاپرداز مصنف کتب کثیر ساکن احمد آباد گجرات کے نام

از سکندرآباد۔ دکن ۳۰ شعبان سنہ ۱۳۴۱ھ

دیکھنا پرمو! دکن کے اس سبزہ زار کو۔ ایک چمن ہے۔ بڑا لمبا صحن ہے۔ صبح کے وقت جانور چہچہاتے ہیں۔ غمگین دل کو ستاتے ہیں۔ دن بھر انگریز گاڑیوں موٹروں میں سودا خریدنے آتے ہیں۔ یہ دوکان سب سے بڑی ہے۔ اس کے مالک مومن بھائی ہیں۔ اس لئے یہ گھر طور خانہ ہے۔ سب گھر والے داخل سلسلہ ہیں۔ ہر طرح کی خدمتیں

انجام دیتے ہیں۔

مجھکو آئے ہوئے آج پورے دس دن ہوگئے۔ اکثر اوقات مہاراجہ خود ملنے آتے ہیں۔ کبھی میں جاتا ہوں۔ اس کے علاوہ صبح سے لیکر آدھی رات تک ہجوم خلائق رہتا ہے۔ کب لکھوں۔ واحدی صاحب کے خطیب کو کیا دوں۔ کھانا بہت ہے مگر سونا کم۔ چاندی کا بھائی سونا نہیں۔ پلنگ کا سونا۔ سمجھا میرے پرتو۔

حسن نظامی کتابیں فروخت کرکے پیٹ پالتا ہے۔ اس کو مریدوں کے ہاتھ خدا نے نہیں ڈالا۔ پھر وہ کسی کی کیا پرواہ کرے گا۔ ناحسد کیا جاتا ہے۔ اپنی اپنی قسمت ہے

ع بن مانگے موتی ملیں۔ مانگے ملے نہ بھیک۔

احمد آباد کیا جاؤں۔ جی میں آتا ہے سیدھی راہ گھر کی دیکھوں۔ وہاں اگرچہ بہت سی آنکھیں دیکھنے اور بہت سے دل ملنے کے قابل ہیں۔ مگر وہ نہیں جس کے دم سے احمد آباد آباد ہوا تھا۔ شاید بمبئی سے الٹا پھروں تو دو سانس وہاں بھی لوں

محمد زماں برما کا خدا لے کر اُس وقت آئے کہ اپنے بچے خدا کے حکم سے دکن میں تھا۔ تاہم سب اشیاء مل گئیں۔

تم کہتے ہو چار دن سے خط نہیں ملے۔ میں نے تو چلتے وقت تم کو خط لکھا تھا۔ کیا وہ بھی محتسب کے ہاتھوں غارت ہوا۔

محمود بھائی میاں پیارے نے اپنے تحفہ کی رسید خطیب میں پائی یا نہیں۔ بغیر ایک آنہ کے ٹکٹ کے لینی منظور نہ ہو تو وہ بھی بھیجدوں۔ خط بالفعل یہیں بھیجو۔ جہاں ہوں گا مل جائے گا۔ اتنا کہکر رخصت مانگتا ہوں کہ آج رمضان کی چاند رات ہے۔ رات کے دس بجے ہیں۔ اس ماہ کا سب سے پہلا خط اپنے ماہ کو بھیجتا ہوں۔

---

۱۱ شوال سنہ ۱۳۳۲ھ
دہلی

میرے فکرمند پیارے! خط پہنچا۔ روز ارادہ کرتا تھا کہ خط لکھوں گا مگر اسقدر افکار

میں مبتلا تھا کہ آج تک اطمینان میسر نہ آتا تھا۔ اور ضرورت تھی اطمینان کی کہ تم کو آئندہ طرزِ عمل کے بارے میں رائے دیتا۔

عید کے موقعہ پر اور اس کے بعد میری ڈاک پولیس کے قبضہ میں تھی۔ دشمنوں نے جو گھر میں ہیں حکام کو بدظن کر دیا تھا۔ مگر جب ڈاک دیکھی گئی اور کوئی چیز قابلِ اعتراض نہ ملی تو وہ صاف ہو گئے۔ اور چیف کمشنر صاحب نے خاص حکم سے اس خلجان کو دور کرا دیا۔

اب عرس کی تیاریاں ہیں۔ مگر پرمو اب کا عرس بالکل روکھا معلوم ہوتا ہے۔ کہیں سے کسی کے آنے کی توقع نہیں معلوم ہوتی۔ اور میں خوش ہوں کہ کوئی نہ آئے کیونکہ جب منیجر نہیں ہے تو دفتر کس کام کا۔

---

از درگاہ شریف۔ دہلی۔ ۳۱ مارچ ۱۹۱۵ء

پرمو جانی۔ بہت لمبا۔ بہت بھدا۔ بہت پیارا خط پہنچا۔ میں پرسوں تم کو مفصل خط لکھ چکا ہوں۔ اچھا ہے حقدار کو مُلا تو تمہارا خط جناب اکبر کو پرسوں دکھاؤں گا وہ خوش ہوں گے۔ ۳ اپریل کو لکھنؤ میں مسز جیمسٹن نے ملاقات مقرر کی ہے۔ کل وہاں جا رہا ہوں۔ اسی ہفتہ میں واپس آجاؤں گا۔ جتنے لمبے لمبے خط لکھ سکو مجھ پر احسان ہوگا کہ تمہارے ہاتھوں کے چھالے الگ تفصیل سے دیکھنے چاہتا ہوں۔ اور ان کی دید پر مرتا ہوں۔ احمد آباد کے پریس سے بے فکر رہو حسنی شاہ کو برابر اس کے لئے لکھ رہا ہوں۔ رنگون کے پیر بھائیوں کو سلام کہنا۔

میرا پیار قبول کرو۔ ان آنکھوں کو آئینہ میں دیکھو جو پہلے اوروں کی تھیں اور اب میری۔

---

۱۴ اپریل ۱۹۱۵ء دہلی

میرے پرمو! یاد نہیں، میں کیا پریشان تھا جب کا تم نے آج کے دو خطوں میں

ذکر کیا۔ بھائی مجھے تکلیف اور خوشی کا صرف اُسی وقت پر احساس ہوتا ہے۔ پھر بھول جاتا ہوں۔ یہ خدا کا شکر ہے۔

آج تار بھی آیا۔ جواب تار میں دینا بے فائدہ ہے۔ تم کو فکر رہے تو اچھا ہے۔ فکر مند آدمی کامیاب رہتا ہے۔ حور بانو اب بالکل اچھی ہیں۔ بخار جاتا رہا چیف کمشنر صاحب صوبۂ دہلی سے پرسوں ملاقات ہوئی تھی۔ تازہ تفکرات کی صفائی ہو گئی۔ اب صرف گرمی کا فکر باقی ہے۔ یا یہ کہ حور بانو کی خالہ کی صاحبزادی بھی کچھ علیل ہیں۔ مگر ابھی غلام رسول خبر لایا کہ وہ بھی اچھی ہیں۔ گرم ہوا کے جھکڑ چل رہے ہیں۔ میاں طاہر (نبیرۂ آزاد دہلوی) صبح نماز کے وقت آئے تھے۔ مضامین کی اصلاح لیکر دوپہر کو گئے۔ ہر چند سمجھایا۔ لُو لگ جائے گی۔ مر جائے گا۔ تیرا کیا جائے گا۔ مجکو رونا پڑے گا۔ ہنسکر کہا خدا کرے میرے سوا آپ کے سامنے کوئی نہ مرے۔ تاکہ آپ کے آنسو بھی میرے لئے مخصوص رہیں۔

طاہر گئے میں نے کمرہ کو بند کیا۔ اندھیرے میں لیٹا ہوں۔ پسینے چلے آتے ہیں۔ علیہ نے کہا پنکھا جھلوں۔ میں نے کہا نہیں۔ تصور کا مزا خاموشی میں ہے پنکھا ہرج ڈالے گا۔ تمہارے خط کو کئی بار پڑھا۔ آخر لکھنے بیٹھ گیا۔

وہ کہتے ہیں کچھ ڈر نہیں۔ مگر میں اس کچھ ڈر نہیں کو نہیں مانتا۔ ان کی تو یہ عادت ٹھہری اور میری چڑ۔

تم کو بھی خوب جانتا ہوں۔ حسن پرستی اور چیز ہے۔ مگر یہ بازاری عورتوں کا چکر بُرا ہوتا ہے۔ اس سے بچنا کہ ہر تباہی کی بنیاد اس میں ہے۔ اگر میں نے سنا کہ تم وہاں رنگون میں زنان بازار کے ہاں جاتے ہو تو زبردستی منع کر دوں گا۔

رنگون کی آزاد عشق بازی کے جو حالات تم نے لکھے ہیں ان سے میں مطمئن ہوا۔ جس ملک میں اتنی آزادی ہے وہاں بگڑنے کا اندیشہ کم ہے۔ کیونکہ زیادہ روک ٹوک

بگاڑتی ہے۔ اسی واسطے میں لوگوں کو روکتا نہیں، اشاروں میں سمجھا دیتا ہوں۔ اور یہی ہمارے بزرگوں کا دستور تھا۔

اس خط کو اپنے طرزِ عمل کے لئے شاہراہ بنانا کہ تمہاری اچھی زندگی سے میری روح کو بالیدگی ہوتی ہے۔ اور اس کے خلاف ہو تو صدمہ۔

---

۳۳ رمئی ۱۹۱۵ء — دہلی

میرے خرچو پرمو!

خط ملا۔ تصویریں ملیں۔ ایک حور نے لی۔ ایک استانی نے۔ ایک میں نے۔ اپنا کٹا ہوا سر لوگوں کے سینے پر لگا ہوا دیکھتا ہوں تو بڑا لطف آتا ہے۔

---

۲ رجون ۱۹۱۵ء — دہلی

پرمو جانم!

آج دو خط ملے۔ تمہارے روپے خرچ میں آ گئے تھے۔ مگر پھر خدا نے اور بھیج دئے۔ دوبارہ نہ بھیجو۔ الماریاں بن جائیں گی۔ دام ہیں۔ جوتے اور برساتی کی مجھے ضرورت نہ تھی۔ پیمانہ کیوں بھیجا۔

ہاں تم نے سچ لکھا کہ اب تم طوائف گردی میں پاکباز ہو۔ مگر بدگمان دل کا کیا علاج۔ اور بدگمانی ہمیشہ محبت میں ہوا کرتی ہے۔ میرا دل ہر وقت تمہاری نقل و حرکت میں رہتا ہے۔

وہ صاحب اپنی عادت سے لاچار ہیں۔ الزام اُن پر بھی نہیں لگایا جا سکتا۔ مگر فقیر کے لئے آوارہ عورت کی صحبت سُمِ قاتل ہے۔

تم میرے مرید نہیں ہوئے۔ میں تمہارا مرید ہوا ہوں۔ اپنے پیر کو غیروں سے

بچانا میرا فرض ہے۔

میرے پردیسی تو کیا جانے۔ میں تجھکو یاد کرتا ہوں۔ تیرے لئے کیسے کیسے خیالی پلاؤ پکاتا ہوں۔ اور جب تیری فرمانبرداری کا پریم پتر ملتا ہے تو کیسا باغ باغ ہوتا ہوں۔

کچھ سُنا۔ جناب فلاں نے میری کتابیں چُرائیں۔ جس زمانہ میں فقیر ہو کر آئے اور میرے پاس رہے تھے۔ دوسو اسی روپے کی کتابیں تو کل دہلی میں دستیاب (گرفتار) ہوگئیں۔ باقی کا پتہ نہیں۔ زمانہ میں بھی کیسے عجیب عجیب تجربے ہوتے ہیں۔

---

دہلی

۱۱؍ جون ۱۹۱۵ء

میرے کلو!

خط آیا۔ سلیمہ محمود کا خط بھی آیا تھا۔ وہ ہر وقت مجھے یاد رہتے ہیں۔ حور بانو پر دوبارہ ہیضہ نے حملہ کیا۔ مگر خدا نے بچا لیا۔ اب وہ بالکل اچھی ہے۔

منشی ممتاز حسن بھی مبتلا ہوئے تھے۔ حالت خطرناک تھی۔ میں نے ہی ان کو قے کرائی۔ میں ہی بیت الخلا لے گیا۔ اور جب حالت غیر ہوئی تو میں ہی دوا حلق میں ٹپکاتا رہا۔ لوگ لڑتے تھے کہ اپنی جان بچاؤ۔ میں نے کہا اپنی ہی جان بچا رہا ہوں

نہ تو غیری نہ من غیرم

خدا نے فضل کیا۔ منشی جی بچ گئے۔ آج تین دن بعد ان کو کھچڑی ملی ہے۔ بکالرے کی شکایت زیادہ تھی۔ اب کم ہے۔

خدا نے ایک گھوڑا دیا ہے۔ گھانس تین ماہ پہلے مل گئی تھی۔ حیران تھا کہ گھانس کیا کروں۔ اب سمجھا کہ گھوڑے کا رزق پیشگی تھا۔ دانہ بھی اب تک تو ملے جاتا ہے اب گاڑی کا انتظار ہے۔ سب کو سلام۔

۳۰ر جون ۱۹۱۵ء — دہلی

باز عاشق شدم و دل بجوانے دادم

مرمو راگو کہ بیاید مبارکبادی!

پست قد بلند خیال گجراتی کو بعد ترسیل یک پھلجھڑی شبراتی کے معلوم ہو کہ آج تین خطوط کا اکٹھا جواب لکھنا چاہتا ہوں سیٹھ محمود کے ایک تحفہ کی رسید آج کے اخبار میں غالباً شائع ہو گی۔ یہ رسید ہے مگر اردو لٹریچر میں سب سے نئی چیز ہے۔

ایک محمود ایک دیوان سنگھ خطاب یافتہ مفتون شاہ دونوں کی رسید دی ہے۔

رمضان آ گیا۔ روزے قضا کرنیکے لئے سفر کا بہانہ تلاش کرتا ہوں۔ تم بھی عجب بہاماک پیر کے مرید ہوئے ہو۔ نہ نماز کا ٹھیک ہے۔ نہ روزے کا۔

محمود صاحب مجھکو پچیس روپے چار آنے کیسے دیتے ہیں۔ میں اسکو قبول نہیں کر سکتا۔ جبتک وجہ معلوم نہ ہو۔ دس روپے چار آنے لنگر کے لئے لے لوں گا۔ باقی سب امانت ہیں۔

تم تینوں کے بخار کا حال سنکر جی باغ باغ ہو گیا۔ خار اس کا ہے کہ میں بے سے آگے بڑھ کر خار تک نہ پہنچا۔

محمود کورٹ میں مشغول اور میں ان میں۔ یہ بھی شانِ خدا ہے۔

حفیظ الدین سیٹھ محمود اینڈ برادرز کو سلام کہنا۔ اور تم میری طرف سے اپنا کان مروڑ لینا۔ اس کی شاباشی پیشگی ارسال ہے۔

---

۲۹ر جولائی ۱۹۱۵ء — بمبئی

میرے پٹ نیجنے

سکندر آباد کا خط ملا تھا۔ اس کے بعد بمبئی میں دو خط آئے۔ دکن کے لبست روزہ سفر

میں دو حرف لکھنے دشوار تھے۔ اب ذرا اطمینان ملا ہے۔ مگر دیکھتا ہوں تو چاروں طرف خطوط ہی خطوط نظر آتے ہیں۔ اس واسطے مختصر لکھتا ہوں۔

بھیا احسان نے تصویر کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے یہ ان کی مولویت کی شدت ہے۔ ورنہ نصف تصویر کا فتویٰ ہو چکا ہے۔ کیا ڈر ہے۔ یہ فقرہ نہ ہو نہ سہی۔

میرا قصد تھا کہ احمد آباد نہ جاؤں کہ تمہارے دم سے احمد آباد آباد تھا۔ مگر قربتی شاہ نے نمازی شاہ کے معاملات کا حال لکھا ہے جس کے لئے مجھکو جانا لازمی نظر آتا ہے۔ اس واسطے آج ارادہ کر دیا۔ اب خط مجھکو احمد آباد بھیجنا۔ میں وہاں الوداع تک ٹھہروں گا۔

بیشک تم کو اپنے روپے کے حساب لینے کا حق ہے۔ میں خوش ہوا کہ تم نے ایک مسلمان کی طرح لکھا۔ گھر جاؤں گا تو کوڑی کوڑی کا حساب دوں گا۔

کیوں صاحب یہ ہمارے یوسف بھائی اینڈ میاں کس کورٹ میں ہیں؟ ان کا ذکر اب خط میں کیوں نہیں ہوتا۔ دونوں بھائیوں کو میرا سلام کہنا۔

اب کے سترھویں بھی سونی رہتی نظر آتی ہے۔

---

دہلی ۷ ستمبر سنہ ۱۹۱۵ء

پرمو پیارے! دل کے دلارے۔

سلام۔ تمہارے خط برابر ملتے رہے۔ مگر میں پہلے تو عرس کے انتظام میں اور پھر مکان کے سبب خط نہیں لکھ سکا۔ اس کے علاوہ خانگی مخالفوں کی بدولت چند روز میری ڈاک پر سنسر مقرر ہو گیا تھا۔ جو بعد میں چیف کمشنر صاحب نے خاص حکم کے ذریعہ اُٹھا دیا۔

عرس میں تمہاری یاد ہر زبان پر تھی۔ میں نے ایک مصرع تار میں بھیجا تھا تم پر

محفل سونی ہے۔ وہ تار روہن میں ہونے کے سبب کلکتہ میں رُک گیا۔ اور مجھ سے تیسرے روز اس کے معنی دریافت کئے گئے۔ خبر نہیں تم کو ملا یا نہیں۔

احمد آباد و سورت کے کوئی صاحب نہیں آئے۔ حیدر آباد کے دو قافلے آئے تھے۔ جن میں کچھ لوگ چلہ بھر قیام کریں گے۔ وقت پر تمہارے روپے مل گئے۔ بہت ضرورت خرچ کی تھی۔ خیال کرتا تھا کہ اس قحط سالی میں لنگر کیوں کر ہو گا۔ مگر خدا نے سب کام عمدگی سے کرا دئے۔

پیارے محمود کے روپے بھی جو میرے پاس باقی تھے لنگر میں لگا دئے۔ اس عرصہ میں میں نے کسی کو خط نہیں لکھا۔ سینکڑوں خطوط کے پشتارے لگ گئے ہیں۔

محمود کی دید کا بار بار خیال آتا ہے۔ مگر نومبر میں آنا مشکل ہے۔ شاید دسمبر میں آسکوں۔ ذوقی شاہ عرس پر واپس آئے۔ اور اب میرے ہی پاس ہیں۔ عرفانی میرٹھ کالج میں داخل ہو گئے۔ تمہاری پیر بہن عرفانی کی ہمشیرہ فرخ بانو پرسوں چل بسیں۔ خطیب میں ان کا مرثیہ پڑھو گے۔ تو مجھ سے ماتم پرسی کرنا کہ میرا جی آج سخت قلق میں ہے۔

میں نے مشوروں کا خط تم کو بھیج دیا تھا۔ پہنچا ہو گا۔ عبد الغفار صاحب باوجود وعدے کے نہیں آئے۔ جس کا مجھے رنج بھی ہے۔ اور خوشی بھی۔ خوشی اس کی کہ وہ ہوتے تو تم بہت یاد آتے۔ اچھا ہوا کہ وہ نہ آئے۔ وقت کم ہے۔ اس پر ختم۔

---

۲۷ ستمبر سنہ ۱۹۱۵ء شملہ

پرمو جانم!

دہلی میں خط ملا تھا۔ مگر جواب لکھنے سے پہلے شملہ آنا پڑا۔ تمہارے خط کا جواب پھر دوں گا۔ اس وقت تو یہ رسید ہے میرے شملہ پر ہونے کی۔

پیارے قاسم بھائی میاں کی تصویر اور کتاب مل گئی۔ میں تو ان کو ہمراہ
لیتا آیا ہوں۔ تاکہ شملہ کی برف سے ان کی مونچھیں سفید ہو جائیں۔ اور دل کی
وہ گرمی جو چہرہ پر نظر آتی ہے۔ ذرا قرار پکڑے۔

---

شملہ

۱۳ر اکتوبر ۱۹۱۵ء

ہر یالے پر ہو! حفیظ الدین دہلی پہنچ گئے۔ دستی خط ڈاک میں رات کو ملا۔
مخلصی شاہ کو آج خط لکھدیا کہ عورتوں کی دعوت بہت اچھی تجویز ہے۔ مگر کھانا
صرف ایک وقت کا ہونا چاہیئے۔ فرخ بیگم کی نیاز بھی اسی میں ہو جائے کیونکہ
وہ خواجگان کی لونڈی تھی۔ ان سے الگ نہ تھی۔

میرے عقد کی خوشی کی کچھ ضرورت نہیں۔ اس کے علاوہ ابھی اس کی کوئی
تاریخ لازمی مقرر نہیں ہوئی۔ ذی الحجہ میں ہونا ضروری ہے۔ غالباً آخر ماہ میں ہو گا۔

تمہاری لنگی کا کچھ شکریہ نہیں۔ عبد الغنی نو بھائی کے تولیہ کا البتہ شکریہ
اور دعا۔ اس کا معاوضہ۔

اگر دفتر کا حرج نہ ہو اور آسانی سے چھٹکارا مل سکے تو محرم میں مانا بدر
ضرور جاؤ۔ اس بہانہ سے ہم بھی تمہارا کالا مکھڑا دیکھ لیں گے۔ میری صحت کو
یہاں کے قیام سے فائدہ ہے۔ مگر کام بہت کرنا پڑتا ہے۔ لکھنا پڑھنا چھوٹ جائے
ایسی کوئی جگہ نہیں۔ اس پر ہجوم خلائق کا طرہ الگ۔

پرسوں رات کو بڑی بے چینی تھی۔ اس میں شملہ کی دیبی ماتا پر کچھ لکھا اور
تمہارے نام اس کو ڈیڈیکیٹ کیا۔ ۷ر اکتوبر میں چھپ جائے گا۔

# اہلیہ بی بی کے نام

## بزمانہ اسیری جیل دہلی جو سیاسی شبہ کے سبب نو مہینے قائم رہی

۳۰ نومبر ۱۹۱۵ء
دہلی

عزیزم! خط پہنچا۔ خیریت معلوم کرکے خوشی ہوئی۔ حکام جیل قابل شکر گزاری ہیں کہ انہوں نے تم کو خیریت لکھنے کی اجازت دی۔

میرا بخار اب جاتا رہا۔ روپیہ عبد القادر صاحب سے لے لوں گا۔ ابھی مجھکو ضرورت نہیں ہے۔ روئی کے کپڑے انہوں نے بنوائے تھے۔ مگر ابھی تیار نہیں ہوئے۔ آج پھر میں نے آدمی بھیجا ہے۔ بن گئے ہوں گے تو کل تم کو بھیجدوں گا۔

مجھکو تمہاری چار اور ناشتہ کا فکر رہتا ہے۔ مگر میں اتنی دور ہوں کہ اس کا کچھ انتظام نہیں کرسکتا۔ ناشتہ کے لئے چار کلچے روزانہ بھیجدیتا ہوں۔

اب تک تو میں نے خدا سے دعا نہیں کی تھی۔ کل جب دل کی بیقراری حد سے بڑھی تو لاچار میں نے خدا سے مانگا کہ تمہاری بیگناہی پر رحم کرے۔ اور تم کو نجات دے۔ وہ تو اس کی راہ دیکھا کرتا ہے کہ میں اس سے مانگوں۔ لہٰذا امید ہے کہ تم بہت جلد رہائی پاؤ گے۔

---

۱۲ صفر ۱۳۳۴ھ
دہلی

پرموپیارے! ۹ صفر کا کارڈ ۱۲ کو ملا۔ اسباب پرسوں غوثی کی معرفت آگیا۔ وہ کچھ کپڑے اور رضائی لے گئے ہیں۔

تم مایوس نہ ہو۔ میں قانونی کوشش سے غفلت نہ کروں گا۔ نہ ابتک کی ہے۔ حکام دہلی ہماری کوشش کے بغیر بھی بے انصافی نہیں کریں گے۔ ان کو رنگون کے مفصل

کاغذات کا اب تک انتظار ہے۔ جب ان کو یہ تحقیق ہو جائے گا کہ تم دوسرے شخص کے دھوکے میں اسیر ہو اور تمہارا ذاتی کچھ قصور نہیں ہے۔ تو وہ تم کو ضرور رہائی دیں گے۔

تم فقیر کے دیکھنے والے ہو تو قید سے غمگین کیوں ہوتے ہو۔ یہ خیال نہیں کرتے کہ خود تمہاری روح جسم میں قید ہے اور جو خدا کی عبادت سے آزاد ہوتی ہے۔ اس وقت کو غنیمت جانو اور خوب نماز پڑھو۔ قرآن شریف یاد کرو۔ سورۂ یوسف۔ سورۂ مزمل سورۂ یٰسین شریف۔ سورۂ واقعہ۔ سورۂ تبارک الذی حفظ کرلو۔ ڈپٹی نذیر احمد کا قرآن شریف ترجمہ والا تمہارے پاس ہو تو اس کی فہرست دیکھ کر حکمت و فلسفہ کی آیات چھانٹ کر حفظ کرلو۔ یہ تم کو آئندہ رہائی کے زمانہ میں بہت مفید ہونگی۔

کھانے کا کچھ خیال نہ کرو۔ جو کچھ میسر آئے گا۔ پہلے تمہیں کھلاؤں گا۔ پیچھے آپ فروٹ اور مٹھائی بھی آئندہ کھانے کے ساتھ تم کو بھیجا کروں گا۔ میرے سوا یہاں سب گھر والے بلکہ سب درگاہ والے تمہارے لئے دعا مانگتے ہیں۔ حور بانو نے تو سیکڑوں منتیں مانی ہیں۔ ایک منت بڑی ہنسی کی مانی ہے۔ جس کا نام بی بی ترت پھرت کی پڑیا ہے۔ یعنی تم کو جلدی اور ترت پھرت رہائی ملے۔ وہ خود اور گھر میں کوئی روٹی نہیں کھاتا۔ جب تک تم کو کھانا نہیں روانہ کرلیتے۔

جس دن اسباب آیا ہے۔ میں نے تم کو خواب میں دیکھا کہ تم میرے پاس آئے ہو۔ صبح تمہارا اسباب آیا۔ اب خدا وہ دن کرے کہ خود تم بھی رہا ہو کر مجھ سے ملنے آؤ۔ خدا پر توکل رکھو۔ اس کے سوا کوئی کسی کا نہیں۔

---

۱۸ ربیع الاول ۱۳۳۴ھ　　　　　　　　　　　　　　دہلی

پرسو پیارے! شاد رہو۔ خدا تم پر مہربان رہے۔

بیشک پچھلے ہفتہ میں خط نہ لکھ سکا۔ اور تم کو انتظار رہا جس کا مجھے از حد قلق ہے۔

اگر خط نہ لکھ سکنے کی ایسی وجوہات تھیں جن کا بیان کرنا تم کو رنج میں ڈالنا ہوگا۔ خیر آئندہ جس طرح ممکن ہوگا برابر تم کو خط لکھتا رہوں گا۔

کھانا مجھ پر دوبھر نہیں ہے۔ تم ناحق اس کا فکر کرتے ہو۔ جب تک حکام دہلی اس کی اجازت دیں گے۔ میں کھانا بند نہیں کروں گا۔ اور اب تک انہوں نے مجھکو کھانا بھیجنے سے منع نہیں کیا ہے۔ میں حاکم وقت کے حکم کی تعمیل کو ہر وقت تیار رہوں۔ اگر وہ مجھکو کھانا دینے سے روکیں گے تو میں تم کو بادل ناخواستہ خدا کے سپرد کر کے کھانا بند کردوں گا۔ اور جب یہ نہیں تو اور کوئی وجہ کھانا بند کرنے کی نہیں ہو سکتی۔ مجھکو کچھ تکلیف نہیں ہے۔ نہ میرے گھر والے اس کو تکلیف سمجھتے ہیں۔ بلکہ ان کی عین خوشی ہے کہ جس طرح ممکن ہو وہ تمہاری خدمت کریں۔

پیارے صبر کو اپنا شیوہ بناؤ۔ اور خدا کی مرضی کے آگے سر تسلیم خم رکھو۔ وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ جو چاہے گا کرے گا۔ کسی کو دم مارنے کی گنجائش نہیں۔

احمد آباد کے خط سے معلوم ہوا ہے کہ وہاں کے مجسٹریٹ نے تمہارے اہل و عیال کی تحقیقات کی ہے۔ غالباً تمہاری درخواست امداد کا نتیجہ نکلے گا۔ اور حکام ان کا وظیفہ مقرر کر دیں گے رضا میاں کو خط بھیج دیا ہے۔

عرس شریف قریب آیا۔ دیکھیے محبوب پاک اپنے پیاروں کو بلاتے ہیں یا ترستا رکھتے ہیں۔ ہم تو ہر حال میں ان کی مرضی کے ساتھ ہیں۔

اخبار خطیب کی اجازت لے لو۔ اس میں میرے مضمون بھی دیکھا کرنا مفصل خط لکھنے کا میں نے وعدہ کیا تھا۔ مگر تفصیل کیا بیان کروں۔ قدرت نے ہر چیز کو مجمل کر دیا ہے۔ اور میں قدرت الہی کے منشار کے خلاف کچھ نہیں لکھ سکتا۔ لکھنا ہی کیا تھا۔ یہی کہ تمہاری تکلیف کی وجہ سے دل کو اس قدر تکلیف ہے کہ اس کے بیان کو بڑے تفصیلی دفتر درکار ہیں۔ مگر خدا چاہتا ہے کہ ہم دردِ دل ظاہر نہ کریں۔ اور ساکت ہو کر صبر

کرلیں۔

حور بانو اور میری اہلیہ تم کو سلام کہتی ہیں۔ اور جن کو تم نے سلام لکھا تھا وہ بھی سلام کہتے ہیں اور تمہاری رہائی کے لئے دعائیں مانگتے ہیں۔

---

دہلی

۷ اپریل ۱۹۱۶ء

عزیزم! سلام علیکم۔ خط مورخہ ۴ اپریل آج ملا۔ خیریت معلوم کرکے اطمینان ہوا۔ خاصکر یہ پڑھکے کہ غذا تم کو اچھی ملتی ہے۔ کیونکہ جس دن گھر میں یہ خبر آئی کہ کھانا صاحب نے واپس کردیا۔ تو سب عورتیں رونے لگیں۔ اور قیدیوں کی بُری خوراک کا جو چرچہ عام لوگوں میں ہے۔ اس کے خیال سے وہ غمگین ہوئیں۔ مگر آج کے خط سے اطمینان ہوا۔

میری دلی خواہش ہے کہ تمہاری بیگناہی ثابت ہوجائے۔ اور تم بُری ہوجاؤ۔ اگرچہ تم کو سات برس سے جانتا ہوں اور اس عرصہ میں میں نے کوئی بات تم میں باغیانہ نہیں پائی۔ اسی بنا پر میں نے حکام سے تمہاری سفارش کی تھی۔

تم یہ دعا رات دن میں ایک ہزار بار پڑھ لیا کرو۔ عجب چیز ہے۔

رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا

تمہارا اسباب وصول ہوگیا۔ اتالیق خطوط نویسی حصہ دوم۔ عطر وغیرہ مجھے یاد ہے۔ عنقریب بھیجوں گا۔ تیل اور شربت بھی اطمینان رکھو۔

اخبار زمیندار بند ہوگیا۔ اور خطیب کو پندرہ روزہ کردیا گیا ہے۔

حور بانو کو کالرہ ہوگیا تھا۔ اب اچھی ہے۔ لیلیٰ کی آنکھیں دکھتی تھیں۔ اب وہ بھی اچھی ہیں۔ اور دونوں سلام کہتی ہیں۔

ذوقی شاہ کی ٹانگ میں زخم ہے۔ دو ماہ سے دہلی میں علاج کرا رہے ہیں۔

کل آئے تھے۔ سلام کہدوں گا۔ عزفانی سلام کہتے ہیں۔

میں حسب حال ہیں ہوں خدا کا شکر ہے۔ گرمی سخت ہوتی جاتی ہے۔ نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن۔ (ان الفاظ میں حکام کی سختی کا اشارہ ہے۔ حسن نظامی)

---

۲۰ اپریل سنہ ۱۹۱۶ء

دہلی

عزیزم پریمی! سلامت رہو۔ خط آیا۔ میری آنکھیں دکھ رہی ہیں۔ اس لئے جواب نہ دے سکا۔ اب بھی نظر صاف نہیں ہوئی۔

مجھے اطمینان ہوا کہ واقعی تم بے گناہ ہو۔ حسب ذیل اشیا عنقریب روانہ کروں گا۔ تیل کی شیشی۔ شربت کی بوتل۔ مچھر بھگانے کی دوا۔ سفید رومال۔ پنکھا۔ اتالیق حصہ دوم۔ اسوۂ حسنہ اپریل۔ نظام المشائخ۔ ترجمہ کیمیائے سعادت بھیجوں گا۔ تم بال ضرور بڑھاؤ۔

تمہارے خواب یعنی زیارت آنحضرتؐ کی تعبیر صاف ہے کہ رہائی نصیب ہوگی۔ اور آئندہ زندگی فارغ البال اور عروج کی گزرے گی۔ کیونکہ لنگری شاہ کے بالا خانے پر زیارت ہوئی ہے۔ لنگری سے مراد رزق واسع ہے اور بالاخانہ سے عروج۔

حور بانو سلام اور سیلئے دعا کہتی ہیں۔ اور سب لوگ نام بنام پوچھتے ہیں۔

---

۱۱ مئی سنہ ۱۹۱۶ء

دہلی

عزیزم السلام علیکم۔ خط ملا۔ مضمون پڑھ کر تعجب ہوا۔ میں تم کو عطر کی شیشی روانہ کر چکا ہوں۔ کیا تم کو وہ نہیں ملی؟

خیر۔ آج جلو کے ہاتھ پھر اگر کی بتیاں۔ عطر کی شیشی اور پنکھا روانہ کیا ہے۔ شربت

کی بوتل بھی منگائی ہے۔ مل گئی تو جلو جیل پر دے آئے گی۔

لیلیٰ کے چیچک نکل آئی تھی۔ وہ اچھی ہیں۔ مگر حور بانو کے آج نکلنی شروع ہے۔ اجمیر شریف سے پرسوں واپس آیا۔ وہاں بھی تمہارے واسطے دعا کی۔ اور یہاں بھی دعا کرتا ہوں۔

احیار العلوم کی جو جلدیں تمہارے پاس ہیں ان میں روزہ کی بابت پورا بیان درج ہے۔ اس کو پڑھو۔

پاس انفاس کا شغل بہت ضروری ہے۔ اس کو ناغہ نہ کرنا۔

تیرہویں۔ چودھویں۔ پندرہویں تاریخ کے روزے بہت مفید ہیں۔ ان کو ایام بیض کہتے ہیں۔ اس سے تمہاری روح میں روشنی پیدا ہوگی۔

آٹھویں دن کھانا بھیجوں گا تسلی رکھو۔

---

۹ جون ۱۹۱۶ء دکن

پیارے۔ رہائی کی خبر سے خوشی ہوئی۔ میں احمد آباد نہیں جاؤں گا۔ صرف بمبئی کا ارادہ ہے۔ یہ البتہ ممکن ہے کہ بمبئی سے دہلی جاتے وقت احمد آباد لائن سے جاؤں۔ اور تم سب لوگ اسٹیشن پر مل لو۔ یہاں تمہارے سب پیر بھائی تم کو سلام کہتے ہیں۔ اور دعا کرتے ہیں۔

---

۲۵ر اکتوبر ۱۹۱۶ء دہلی

پرمو جانم!

سلام۔ خط بلکہ خطوط ملے۔ میں اپنے بخار کی سالگرہ منا رہا تھا۔ اب کے ویسا سخت بیمار تو نہیں ہوا۔ تاہم ہوا۔ یہی وجہ خط نہ لکھنے کی ہوئی۔

کل حور بانو کا نکاح ہے۔ جہاں نسبت ٹھہری تھی، وہ لڑکا بہت چھوٹا تھا۔ اپنے

خاندان میں ایک دوسرا لڑکا لائق و ہونہار ہے۔ استحکام کے لئے اس سے نکاح کر دیا جائے گا۔ وداع پھر دو سال بعد

نکاح میں کسی قسم کا تکلف نہیں ہوگا۔ اور بُلاوا کسی کا نہیں گیا۔ آج بات قرار پائی اور کل نکاح ہے۔

ذوقی شاہ صاحب کو بھی بخار کے سبب خط نہ لکھ سکا۔ اب اچھا ہوں۔

---

۱۴ر شوال ۱۳۴۴ھ

دہلی

پرمو! آج صبح کی ڈاک میں تمہارے اور حسنی شاہ کے چار خط ملے۔ مگر مجھے تو کل ہی یہ خبر مل گئی تھی۔ اور میں نے تعزیت کا تار بھی علی میاں کو کل بھیجدیا تھا۔ لنگری شاہ کا واقعہ درحقیقت ایسا واقعہ ہے کہ میں باوجود افکار غم غمگین ہوا۔ حور بانو نے سنا تو ایک دفعہ ہی ہے ہے اُنھیں کیا ہو گیا تھا بول اُٹھی۔ کمرے میں ان کی تصویر کو اسی وقت دیکھا گیا۔ لوگ جمع تھے۔ سب نے افسوس کیا۔

ایک زمانہ تھا۔ پریمی جیل میں تھا۔ اور میں دونوں وقت اُس کی تصویر کمرے میں جا کر دیکھتا تھا۔ اور سب آنے والوں کو دکھایا کرتا۔ اس زمانہ میں عجب بیقراری دل کو تھی۔ اب وہ چُھٹ گیا تو مجھے پریمی کا خیال بھی نہیں آتا۔

یہی حال لنگری شاہ کا ہے۔ کل سے خبر نہیں کتنی بار اُن کی تصویر دیکھی گئی ہے۔ اور کتنی دفعہ اُن کا ذکر آیا۔ دو دفعہ کے یا شاید ایک ہی دفعہ کے سفر میں انھوں نے یہاں والوں کو بھی اپنا گرویدہ کر لیا تھا۔ سب کُڑھنے لگے۔ جب اُنھوں نے سنا۔

احمد آباد درحقیقت ایک عجیب شہر ہے۔ درگاہ کے سنگین دلوں پر کسی کا اثر ہوا۔ تو احمد آباد والوں کا ہوا۔ پریمی کے لئے کم سے کم دس بارہ عورتوں نے شکرانے کے روزے رکھے۔ نیازیں دلوائیں۔ نفل پڑھے۔ لنگری شاہ سے باہر کے لوگ واقف

ہیں۔ یا عورکے ذریعہ ہمارے گھر والے۔ مگر صدمہ سب کو ایسا ہوا گویا انکے عزیز کا واقعہ ہوا ہے
خدا کی شان۔ کل مجھے یہ خبر ملی۔ اور کل ہی چار کیس ہیضہ کے یہاں ہوئے۔ ہر جگہ سے میری
بلاوٹ تھی کہ دم کر جاؤ۔ تعویذ بھیجدئے۔ پانی بھیجدیا۔ سب اچھے ہیں۔ ضائع کوئی نہیں ہوا۔
اب تک۔ الحمد للّٰہ

میری عادت غم بڑھانیکی نہیں ہے۔ تم علی میاں اور ان کے گھر والوں کو میری
طرف سے تسلّی دینا۔ اور کہنا کہ عمر تو ان کی مرنے کی تھی مگر خوشی ہے کہ شہادت نصیب ہوئی۔
مستورات کو بھی تشفی دینا۔ سب پیر بھائیوں کا فرض ہے کہ علی میاں اور ان کے گھر
والوں سے ایسی ہمدردی کریں جیسی کہ میرے ساتھ وہ کرتے۔ کیونکہ لنگری شاہ کو میں اپنا
بڑا سمجھتا تھا۔ گو وہ اپنی محبت سے مجھکو بزرگ خیال کرتے تھے۔
زیادہ خیال اس کا ہے کہ علی میاں کو جو بیفکری تھی۔ اُس میں خلل آئیگا۔ اور
گھر کا بوجھ ان پر پڑے گا مگر ایک دن ایسے افکار سب کو پیش آیا کرتے ہیں۔
دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آئندہ سارے احمد آباد اور میرے احباب کو محفوظ رکھے۔

## بنام سردار خاں صاحب نظامی جن کو حسنی شاہ خطاب دیا گیا تھا ساکن احمد آباد گجرات

حسنی شاہ پیارے! خط پہنچا۔ اللہ تعالیٰ ساتھ خیریت کے آپکی اہلیہ صاحبہ کو فرزند نرینہ عطا
فرمائے۔ لڑکا ہو تو دیدار خاں نام رکھنا اور لڑکی ہو تو شاہ بانو۔
پریمی اگر نظامیہ پریس میں نہیں ہیں تو کچھ حرج نہیں۔ میں تم کو بھی پریمی سمجھتا ہوں۔
پریس کا ایسا کام کرنا کہ لفظ نظامیہ کی لاج رہے۔ حبی شاہ کی خیریت قربتی شاہ کے ذریعہ بھجوانا۔ والسلام

۷ر شوال ۱۳۳۳ھ دہلی

پیارے حسنی! دو روپے عید کے پہنچے۔ حور بانو کو صرف اطلاع دیدی۔ وہ فقیر آدمی
روپے کیا کریگی۔ ناپاک دنیا کو ہاتھ نہیں لگاتی۔ یہ چیز تو میرے مطلب کی ہے۔

۱۰ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

دہلی

اوہو۔ سردار خاں! تم دن دہاڑے ایسے خواب دیکھنے لگے۔ بھائی! چپکے رہو۔ یہ وقت ان خوابوں کے دیکھنے کا ہے۔ مگر کہنے کا نہیں۔ پانچ روز سے بیمار ہوں۔ بخار کے ہاتھوں لاچار ہوں۔ ایک بندہ اور بیشمار بخار۔ روٹی کا بخار۔ بیٹی کا بخار۔ دین کا بخار۔ دنیا کا بخار۔ اور تم سب گھر والوں کا بخار۔ طرح طرح کے بخار۔ اُس پر نزلہ کا بخار بھی مے۔ آئی۔ کم؟ کہے تو تمہیں بتاؤ۔ میرا جی اس سے بیزار ہو یا نہ ہو میڈیکل اسکول کی طرف جانا ہو تو میرے پیارے ڈاکٹر کا کان مروڑ دینا۔ اور پریمی پیار ایلے تو اُس کو منھ چڑا دینا۔ باقی اللہ اللہ خیر صلاح۔ وعا سلام لکھوانے کی نہ حالت۔ نہ طاقت نہ فرصت۔ ہاں علی میاں سے سلام کہدینا۔ اور اُن کی معرفت اُس چپراسی سے جو قبرستان کا ممبر ہے۔

---

۸ جنوری ۱۹۱۶ء

دہلی

حسنی پیارے! پریمی کا خط ملفوف ہے۔ تم رضا شاہ سے بھی مشورہ کرلو۔ پریمی نے ایک ماہ کا لکھا ہے۔ کیونکہ اُن کو رہائی کی امید ہے مگر کل مجھ سے حکام دہلی نے صاف صاف کہدیا کہ ان کو رہائی نہیں مل سکتی۔ اب سب کوششیں بیکار ہیں۔ صرف یہ بات باقی ہے کہ نظربندی جیل میں نہ رہے۔ بلکہ احمدآباد دہلی کے کسی ایسے مقام میں ہو جو جیل سے باہر ہو۔

یہ اطلاع میں پریمی کو دینی مناسب نہیں جانتا۔ کیونکہ اُن کی دل شکنی ہوگی۔ تن بہ تقدیر صبر کرکے اب جیل سے باہر لانے کی فکر کرنی ہے۔ اور پریمی کے اہل وعیال کا گزارہ مانگنا ہے۔

میرے خیال میں اگر پریس کا خرچ آمدنی سے زیادہ ہو اور پریمی کی بتائی ہوئی

باتوں سے آمدنی کی توقع نہ ہو تو رضا شاہ سے مشورہ کرکے پریس بند کردو۔ خدا کوئی بہتر وقت لائے گا۔ اُس وقت پھر جاری کر دینا۔

پریمی کے گھر والوں کو اس مایوسی کی اطلاع نہ ہو تو اچھا ہے۔ غریب بیقرار ہو جائینگے کہہ دینا کہ خرچ کی ضرورت ہو تو بے تکلف مجھکو لکھیں۔ میں اپنی حیثیت کے موافق ہر خدمت کو حاضر ہوں۔

۲۶ صفر کو میرا عقد ہو گیا۔ مگر عقد کیا ہوا۔ اس کا حال نہ سنو۔ سب کو پریمی کا غم تھا۔ کوئی خوشی کی رسم نہ ہوئی۔ کسی کو مدعو نہیں کیا گیا۔ حتیٰ کہ واحدی صاحب اور برادری کی مستورات کو بھی نہ بُلایا۔ ایک گھنٹہ میں نکاح و داع سب کچھ ہو گیا جو بانو بھی میرے پاس باہر کے زنانہ مکان میں آگئی ہیں۔

---

۱۹ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ — دہلی

عزیزم حسنی شاہ! السلام علیکم۔ اجمیر شریف گیا ہوا تھا۔ اس وجہ سے خط کے جواب میں دیر ہوئی۔

میں نے نظامیہ پریس کے مسئلہ کو بہت سوچا۔ آخر یہ رائے سمجھ میں آئی کہ ڈپو کو قائم رکھنا چاہیے تاکہ کتابیں نکلتی رہیں۔ اور فہرست چھپوا لینی ضروری ہے۔ کیونکہ اسی پر کتابوں کی بکری منحصر ہے۔ اور پریس کو بند کر دیا جائے۔

پریمی کا رہا ہونا لڑائی تک تو نظر آتا نہیں۔ پھر کیوں خرچ کی زیادتی کو قائم رکھو۔ ڈپو کے انتظام اور کتابوں کی فروخت کے لئے بدستور کام جاری رہے۔ صرف پریس بند کر دو۔ پہلے مجھکو یہ بتاؤ کہ پریس کا خرچ کتنا ہے۔

یہ خرچ تفصیل وار بتاؤ کہ کس کس مد میں کتنا کتنا خرچ ہوتا ہے۔ کتابوں کی فہرست بھی بھیجو۔ جس سے معلوم ہو کہ تمہارے پاس اسٹاک میں کتنی کتابیں موجود ہیں۔

یہ فہرست قلمی لکھکر بھیجو اور ان کی تعداد موجودہ اور قیمت بھی بتاؤ۔ یہ سب باتیں معلوم کرکے میں تم کو آخری رائے لکھوں گا۔

مصارف کی تفصیل میں سب ملازموں کی تنخواہیں بھی لکھنا اور آمدنی کا اوسط بھی بتانا۔

بلکہ بہتر تو یہ ہو گا کہ علی میاں صاحب قربتی شاہ یا کسی اور معتبر شخص کے پریس سپرد کرکے تم دوچار دن کے لئے دہلی آجاؤ۔ عرس میں بھی شرکت ہو جائے گی۔ اور یہ سب معاملے بھی طے ہو جائیں گے۔ پریمی سے بھی مل لینا۔ زبانی بات چیت اور ہے۔ لکھنا اور ہے۔

دیکھو اگر ڈپو اور پریس میں اتنی گنجائش نہیں ہے جو تمہارا خرچ سفر دہلی پورا کرسکے تو یہ صرفہ میں ادا کردوں گا۔ اس کا فکر نہ کرو۔

اور اگر تمہارا آنا انتظام پریس اور ڈپو کے لئے مضر ہو تو خیر لکھ کر بھیجدو۔

لنگری شاہ سے کہنا کہ آلات جرثقیل لگا دئے ہیں یا آپ کھنچے یا آلہ کو کھینچا۔

---

یکم مارچ ۱۹۱۶ء — دہلی

پیارے حسنی! سلام علیکم۔ تمہارے دونوں خط میں نے بہت غور سے دیکھے۔ جس میں پریس کی حالت درج تھی۔ اور کتابوں کی فہرست بھی تھی۔ میری رائے اس کو دیکھکر یہ ہوتی ہے کہ چند روز پریس کو اور جاری رکھو۔ مگر اسی طرح جس طرح تم نے لکھا ہے۔ یعنی تخفیف کردو۔ بڑا پریس بند کردو۔ زیادہ عملہ کو رضا دیدو۔ مختصر عملہ اور ایک چھوٹا پریس باقی رکھو۔ تاکہ نظامیہ نام جاری رہے۔

بیبن بو کی تنخواہ جاری رہنی چاہیئے۔ میں رضا میاں کو لکھوں گا۔ انہوں نے مجھکو بھی لکھا تھا کہ یہ تنخواہ بند کرنی چاہیئے۔ مگر میری رائے ہیں مرحوم کی وصیت

کے موافق ہم کو کام کرنا ضروری ہے۔ پانچ روپے کچھ چیز نہیں ہیں۔ خدا خزانۂ غیب سے برکت دیگا۔ لہذا ان کو ماہوار برابر دے جاؤ۔

الحمد للہ میری نسبت جو خطرے پیدا ہوئے تھے۔ دور ہوگئے۔ اب کچھ اندیشہ نہیں ہے۔

حسین بلال اچھی طرح ہے۔ میرے پاس مقیم ہے۔ اُس نے درخواست پریمی سے ملنے کی دی ہے۔ جواب آجائے اور ملاقات ہوجائے تو روانہ کردوں گا۔ لنگری شاہ کا فکر فضول ہے۔ کسی کا نام درج نہیں ہے۔ اور سرکار کے ہاں اندھیر نہیں ہے کہ ہر ایک آدمی کو پکڑے۔ پریمی کا معاملہ بھی یوں ہوا کہ رنگون میں کوئی پارٹی ان کے خلاف تھی۔ اُس کی شرارت سے سرکار کو شبہ ہوا۔ اور ان کو بے گناہ تکلیف اُٹھانی پڑی۔

پریمی کے لئے اُن کے گھر سے درخواست ہونی چاہیئے کہ ان کی نظر بندی جیل سے باہر احمد آباد یا کسی اور مقام پر ہو۔ اگر کلکٹر صاحب احمد آباد اس کو منظور کرلیں تو حکام دہلی کو کچھ عذر نہ ہوگا۔ وہاں اُس کی کوشش کراؤ۔ پریمی کے گھر میں سب کو دعا کہنا۔

---

۴ مارچ ۱۹۱۶ء دہلی

حسنی پیارے! سلام علیکم۔ حسین بلال آئے ہیں۔ افسوس ان کو پریمی سے ملنے کی اجازت نہ ملی۔ اس سے بہت غمگین ہیں۔ یہاں بہت بیقراری سے روتے تھے۔ میں نے سمجھایا۔ تسلی کی۔ تم بھی دلاسا دیتے رہنا۔ تقدیر کے آگے کسی کا زور نہیں چلتا۔ مجھے یقین ہے کہ پریمی بہت جلد رہا ہوں گے۔ کیونکہ امتحان کی حد ختم ہوگئی۔ میری طرف سے پریمی کے گھر جاکر سب عورتوں کو دعا کہنا اور تسلی رکھنے کی نصیحت کرنا۔ یہ

مصیبت کا وقت جلدی ختم ہو جائے گا۔

---

۱۲ مارچ سنہ ۱۹۱۶ء

دہلی

حسنی پیارے! السلام علیکم۔ ماسٹر کی رائے مناسب ہے۔ زیادہ زور دینے کا موقع نہیں ہے۔ اس کا نتیجہ خراب ہو گا۔ صبر اور خدا کی عدالت میں اپیل کرو۔ وہ انصاف کرے گا۔ اور مصیبت دور ہو گی۔ ہمارے پاس جب ایسی بڑی طاقت دار عدالت موجود ہے تو در در کی ٹھوکریں کیوں کھائیں۔ سب کو سلام۔

---

حسنی جی سردار بھائی چھاپ خانا والے۔

دو ٹوکرے میٹھے آموں کے پہنچے۔ حور ایک۔ ٹوکرے دو۔ شکریہ کہ میرے کھانے کی بھی اجازت تھی۔ مگر میں نے حور بانو کو بالفعل صرف دو آم دیئے ہیں۔ اور بڑا حصہ بستی میں تقسیم کر دیا۔ باقی جب اور پختہ ہو جائیں گے۔ تو ہم سب مل کر کھائیں گے میں ان آموں کا خاص شکریہ ادا کرتا۔ اگر یہ جانتا کہ تم شکریہ سے خوش ہو گے بس یہ کہتا ہوں۔ بہت دل جلے تھے۔ برف میں دبانے کے بعد بھی ان کے دل کی گرمی نہ گئی۔ اور اسی ادا نے مجھکو مسرور کیا کہ تمہارے آم بھی سینہ گرم ہیں۔ سب بھائیوں کو سلام

## بنام سید محمد اشرف صاحب نظامی کشفی شاہ

۱۰ اپریل سنہ ۱۹۱۶ء

دہلی

عزیزم محمد اشرف صاحب نظامی! السلام علیکم

تمہارے دو خط پہنچے۔ دوسرے خط میں جو تم نے اپنے خوابوں اور مشاہدات کا ذکر کیا ان سے جی خوش ہوا۔ مگر بھائی ہمارا طریقہ اسرار کو چھپانے کا ہے۔ فقیر دریاؤں اور

سمندروں کے پینے کے بعد بھی یہ ظاہر نہیں ہونے دیتا کہ اُس کی پیاس بجھ گئی ہے۔ اس واسطے تم کو چاہیئے کہ جو کچھ مشاہدے ہوں اُن کو دل میں رکھو۔ اور رات دن اپنی ترقی کی کوشش کئے جاؤ۔

ایک دروازہ کو مضبوط پکڑ لو۔ وہیں سے سب کچھ مل جائے گا۔ میں جانتا ہوں کہ تم ہونہار ہو۔ اور اللہ تعالیٰ تم سے بڑے بڑے کام لے گا۔ مگر بڑا کام کرنے والا ہمیشہ ایک دُھن میں رہتا ہے۔ اپنی طاقت کو پراگندہ اور تقسیم نہیں ہونے دیتا۔ ہر مسلمان خادم کعبہ ہے۔ اس کے کہنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تم کو چاہیئے کہ خالی وقت میں تمام کائنات کے اور اپنی ذات کے اوپر غور کیا کرو۔ میں رنگون نہیں آسکتا۔ تمہیں جب فرصت ہو دہلی آؤ کہ میں بھی تم سے ملنے کا مشتاق ہوں۔

---

دہلی

۲۸ جمادی الاول ۱۳۳۲ھ ہجری

اشرف فہم! سلامت باشید۔ آج میں تم کو خط لکھنے ہی کو تھا کہ پوسٹمین نے ڈاک لاکر دی۔ سب کے اوپر تمہارا خط تھا۔ اُس کو پڑھا اور جناب اکبر الہ آبادی کو جو آج کل میرے پاس حلقہ میں مقیم ہیں سنایا۔

بھائی! میں نے جو تم کو وہ خط لکھا تھا درحقیقت اپنی ڈیوٹی ادا کی تھی۔ کیونکہ میرا فرض ہے کہ اپنے سلسلہ والوں کو ان کے سلوک اور طریقت میں روکتا ٹوکتا رہوں تمہارا یہ بہت اچھا خیال ہے کہ جو لوگ خدمتِ دین میں عملی حصہ لیتے ہیں اُن کی قدردانی کرنی چاہیئے۔ مگر انسان منزل پر جب ہی پہنچتا ہے کہ ایک راستہ مضبوط پکڑے۔ خدا تک پہنچنے کے صدہا راستے ہیں۔ ہر طرف بھٹکنے والا راہ بھول جاتا ہے تم نے جس کا ہاتھ پکڑا ہے گو وہ بطورِ خود کچھ نہیں ہے۔ لیکن اُس کا خاندان اور طریقہ بہت بڑا ہے۔ بیشمار آدمی اس سلسلہ کے ذریعہ مقامِ مقصود تک پہنچے ہیں۔ اسواسطے تمکو

چاہیئے کہ دنیا میں جو چیز اچھی نظر آئے اُس کی تعریف کرکے فوراً اپنے خاندان کی جانب متوجہ ہو جاؤ۔ اور سمجھو کہ ہمارے ہاں بھی کسی چیز کی کمی نہیں ہے۔

آج میں نے تم کو اشرفم یعنی میرے اشرف کے لفظ سے مخاطب کیا ہے۔ یہ خواہ مخواہ نہیں ہے۔ تم میں کچھ مشاہدہ کرکے لکھا ہے۔ لیکن تم کو چاہیئے کہ اپنے ارادے بلند رکھو۔ اور آخر تک یہی سمجھتے رہو کہ ابھی تم کو کچھ حاصل نہیں ہوا۔ اور اس سے زیادہ حاصل کرنا چاہیئے۔ منزلِ سلوک کی کامیابی انجان رہنے میں ہے۔ یعنی جو یہ خیال کرنے لگے کہ مجھے کچھ آتا ہے۔ یا آگیا۔ وہ محروم رہ جاتا ہے۔ اور جو ہمیشہ یہ سمجھتا ہے کہ مجھے کچھ نہیں آتا۔ اس لئے سیکھنا اور حاصل کرنا چاہیئے۔ اُسکو بہت کچھ آجاتا ہے۔

دین نرغہ میں نہیں ہے۔ دین والے نرغہ میں ہیں۔ اور اپنے اعمال کے سبب نرغہ میں ہیں۔ لوگوں کو اعمال درست کرنے کی نصیحت کرو۔ مگر مقدم اپنے نفس کی اصلاح ہے۔ اس میں ہر وقت مصروف رہو۔

آج سے تم کو چاہیئے کہ فرصت کا ایک گھنٹہ نکال کر کسی تخلیہ کے مقام میں خاموش بیٹھا کرو۔ اور خدا کی قدرت کا تصور کیا کرو۔ اس تصور کے وقت خواہ کیسا ہی کام پیش آئے۔ کسی سے بات نہ کرو۔

روزانہ زندگی میں بھی چاہیئے کہ بحث مباحثہ میں دخل نہ دو۔ ہر بات کو سوچ سمجھ کے زبان سے نکالو۔ اور اپنے خاندان چشتیہ نظامیہ کی معلومات حاصل کرتے رہو۔ تم سے وہیں رنگون برہما میں خدا کو بہت سے کام لینے ہیں۔ مجھے آج کل فرصت کم ہے۔ جب فرصت ملے گی۔ تم کو مفصّل خط لکھتا رہوں گا۔

بھائی کپڑے کی ضرورت نہیں۔ مجھے تمہاری محبت چاہیئے۔ سردی میں تمہاری بانات کا کوٹ پہنا۔ کمبل اوڑھا۔ سوزنی بچھائی۔ لوگوں نے رشک کیا کہ اوروں کے تحفے میں نے دوسروں کو بانٹ دیئے۔ اور تمہارے ہدیے خود استعمال کئے۔

بہرحال اب اور کپڑے کی ضرورت نہیں ہے۔ تم اور کچھ نہ بھیجنا۔ فقط اپنے حالات بھیجنا تاکہ تم کو وہ بتا سکوں۔ جس کا بتانا میری ڈیوٹی ہے۔ روپے ابتک نہیں آئے۔ شاید کل آئیں۔ رسید بھیجوں گا۔ مکان بن رہا ہے۔ کام بڑا ہے۔ اور میری عادت مانگنے کی نہیں ہے۔ ورنہ اب تک روپیہ کا ڈھیر لگ جاتا۔ بہر حال خدا کا کام ہے۔ وہی پورا کرنے والا ہے۔

---

یکم رجب ۱۳۳۲ھ دہلی

عزیز محمد اشرف کشفی شاہ!

السلام علیکم۔ خط پہنچا۔ میں تم کو کشفی شاہ کا لقب دیتا ہوں۔ جو مکاشفے تم نے لکھے ہیں وہ سب سچے ہیں۔ مگر ابھی ان کو مخفی رکھو۔ اور وقتِ خاص کا انتظار کرو۔

سید شبیر شاہ نظامی کی بیعت سلسلۂ چشتیہ نظامیہ میں قبول کرتا ہوں۔ شجرہ ارسال ہے۔

دہلی میں گرمی زیادہ ہے۔ اس لئے اجمیر شریف نہ جا سکا۔ ظاہر پرستوں کو میلوں مجمعوں میں جانا ضروری ہے۔ مجھے نہ ظاہر کی خبر نہ باطن کی۔

---

۱۲ ستمبر ۱۹۱۴ء دہلی

پیارے کشفی شاہ! السلام علیکم

تمہارے بہت سے خط آئے ہیں۔ تمہیں کیا بتاؤں کہ کیوں جواب نہ لکھ سکا۔ خدا نے تم کو دل روشن دیا ہے۔ خود دیکھ سکتے ہو کہ قدرت آج کل مجھ سے کیا کیا کام لے رہی ہے۔ تم کہتے ہو کہ میں قلم کو حرکت دوں۔ ایک دوسری طاقت آواز دیتی ہے کہ خاموشی کی آواز میں راستہ ہے۔

رنگون میں جمے بیٹھے رہو۔ تمہاری وہاں بہت ضرورت ہے۔ ابرِ کرم ہو، سورج نکلے تو میں بھی وہاں آؤں گا۔ اور اپنے پیارے کو سینے سے لگاؤں گا۔ دیکھ اشرف یہ کوچہ بہت نازک ہے۔ جو نظر آئے اُس کو ظاہر نہ کر۔ سمندروں کو پی جا اور تشنہ بنا رہ تاکہ قدرت تیرے واسطے اور سمندر پیدا کرے۔

عزیز حشمت کے بھی کئی خط آئے۔ مگر اس کو بھی جواب نہ لکھ سکا۔ تم کو چاہیئے کہ رنگون میں جتنے تمہارے پیر بھائی ہیں مہینے میں اُن کو ایک جگہ جمع کیا کرو۔ مناسب تو یہ ہے کہ حضرت محبوب الٰہیؒ کی سترہویں تاریخ کو فاتحہ دلا دیا کرو۔ اس تقریب سے سب جمع ہو جایا کریں گے۔

---

۲۴ ستمبر ۱۹۲۴ء

دہلی

عزیزم کشفی شاہ! تمہارے پچھلے خطوں میں حقہ کی نسبت ایک سوال تھا۔ لیکن جس دن یہ پڑھا کہ تم کو حقہ پلانا پڑتا ہے۔ میں نے خود پینا شروع کر دیا۔ اس سے پہلے میں نہ پیتا تھا۔ جہاں تک ممکن ہو خدمتِ خلق بجا لاؤ۔ حقہ کے متعلق میرا یہ فتویٰ نہیں ہے کہ وہ جائز ہے۔ مگر دوسروں کی مدارات کا ثواب بہت اعلیٰ ہے۔ (اب میں نے حقہ پینا چھوڑ دیا ہے۔ سنہ ۱۹۱۷ء۔ حسن نظامی)

---

۲۷ شوال سنہ ۱۳۳۳ھ

دہلی

عزیزم کشفی شاہ! سلام علیکم

تمہارے بہت سے خطوط کے جواب کا مقروض ہوں۔ لیکن جب جسم خدا کے ہزاروں احسانوں کا قرضہ نہیں اُتارتا۔ تو روح تمہارا قرضہ جلدی کیوں ادا کرے۔

میں نے یہ فقرہ پڑھا کہ بابو ولی محمد صاحب کا دل خدا کی طرف مائل ہو جائے ان سے کہدینا کہ اگر میرے اختیار میں یہ ہوتا تو پہلے اپنے دل کو کرتا۔ میں تو کتابیں فروخت کرنے والا ایک دوکاندار ہوں۔ ان کو چاہیے کہ کسی اچھے اور لائق بزرگ کے ہاتھ پر بعیت کریں۔

---

۱۹ر جنوری سنہ ۱۹۱۶ء
دہلی

برادر روحانی! سلام علیکم۔ تمہارے کئی خط آئے جن سے خواب کی کیفیتیں معلوم ہوئیں۔ اور عزیز حشمت علی کا خواب بھی میں نے پڑھا۔

میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ اپنی باطنی ترقی کو مخفی رکھنا چاہیے۔ کسی سے نہ کہو اور مجھ سے اس حالت میں کہو جبکہ میرے سامنے آؤ۔ یہ خطوط سنسر آفس میں دیکھے گئے ہوں گے۔ اس میں باطنی اسرار کا راز فاش ہوتا ہے۔ اور ہمارے بزرگوں نے فرمایا ہے کہ فقیر کو منزلِ سلوک درویشی حاصل نہیں ہوتی جبتک کہ وہ اپنے مشاہدات کو پوشیدہ نہ رکھے۔

دوسری جگہ ہے کفش بر سر کشف۔ یعنی کشف کے دعوے پر جوتی مارو۔ پس اگر تم کو کچھ نظر آیا کرے تو اس کو چھپایا کرو۔ اور خدا کے سامنے اور اس کے بندوں کے آگے خاکسار رہو۔ اور یہ سمجھو کہ یہ جو کچھ ہے سب اس کا فضل ہے۔

تمہارے خوابوں میں ایک بات قابلِ اعتراض ہے کہ تم حضور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ براق پر سوار ہوئے۔ یہ بے ادبی کا خواب ہے۔ اگر ایسا نظر آیا تو توبہ کرو۔ تم سے کوئی غلطی ہوئی ہے۔ اس کی معافی مانگو خدا سے۔

میرے پیارے۔ فقیری کا کوچہ بڑا دشوار ہے۔ اس میں تم کو بڑی بڑی مشکلیں پیش آئیں گی۔ خلقت کی خدمت کرو۔ اور خاموشی اپنا شیوہ بناؤ۔

میں تم کو خلافت دوں گا۔ مگر اُس وقت کہ تم کو بالکل اس قابل دیکھ لوں۔
محنت کئے جاؤ۔ اور جو وظائف بتائے ہیں۔ ان پر عمل کرو۔ ابھی اس کا وقت
نہیں آیا۔ ابھی بہت سے مقامات طے ہونے ہیں۔

عزیز محمد جمیل کی بیعت قبول ہے۔ شجرہ روانہ کرتا ہوں۔ اسے اور بابو میران بخش
سے نماز کی تاکید کرنا۔ نماز بہت ضروری چیز ہے۔

درویش خانہ کی نسبت مارچ کا وعدہ معلوم ہوا۔ اچھا جب خدائے تعالیٰ
توفیق دے اس نیک کام میں مدد دینا۔

بزرگان برہما کے حالات لکھنے کا یہ وقت نہیں ہے۔ ابھی تو تم اپنے حالات
کی درستی میں ہمہ تن مصروف رہو۔ یہ کام پھر کرنا ابھی نہیں۔

جو شخص تم سے دشمنی کرنا چاہتا ہے۔ خدا کے فضل سے نامراد رہے گا۔ فکر نہ کرو۔
دوسرا شجرہ محمد اکرام نظامی کا اس خط میں ملفوف ہے۔

بابو ولی محمد صاحب کے کام کے لئے دعا کی گئی۔ خدا نے چاہا تو اُن کے منشا
کے موافق مطلب حاصل ہوگا۔

عزیزم شمس الدین نظامی کے والد کی علالت سے فکر ہوا۔ حزب البحر پانی پر دم
کر کے پینے کو دو۔ اسی طرح جو بیمار آیا کرے اُس کو یہ پانی پڑھ کر دیدیا کرو کہ ہزار
تعویذوں سے زیادہ اس میں اثر ہے۔

عائشہ بی بی اور محمدی بی بی کو بھی حزب البحر کا پڑھا اور دم کیا ہوا پانی پلاؤ۔ خدا
ذہانت دے گا۔ اور رونا کم کر دے گا۔

عزیزم حشمت علی نظامی۔ عزیزم شمس الدین نظامی۔ بابو ولی محمد نظامی۔ حاجی رسول بخش
صاحب۔ محمد جمیل نظامی۔ محمد اکرام نظامی وغیرہ سب بھائیوں کو سلام مسنون کہنا۔
میرا عقد ہو گیا۔ حور بانو اب میرے پاس باہر کے مکان میں رہتی ہیں۔ اور تم سب کو

سلام کہتی ہیں۔ میری اس کڑی تحریر سے خفا نہ ہونا۔ بلکہ اس پر عمل کرنا کہ ہمیشہ ترقی نصیب ہو۔

---

۱۵ مارچ ۱۹۱۶ء دہلی

پیارے کشفی! سلام۔ خط ملا۔ افسوس ہوا۔ جو سخت الفاظ تم سے کہے گئے ایک دفعہ اُن پر اور صبر کر لو اور تائید غیب کا انتظار کرو۔ فقیر تو سننے کو پیدا ہوا ہے۔ اچھا بھی سنتا ہے۔ برا بھی سنتا ہے۔ یہ آواز غیر کی نہیں ہے۔ پرواہ نہ کرو۔ اور پھر آزمائش کے آگے اپنے تئیں ڈال دو۔

دعا میں مصروف ہوں۔ سب پیر بھائیوں کو سلام۔ ہندو صاحب کو جو تلقین کی اُس سے خوشی ہوئی۔

---

۱۳ اپریل ۱۹۱۶ء دہلی

عزیزم کشفی شاہ! اسلام علیکم۔ خط آیا۔ حال معلوم ہوا۔ خدا پرست ضبط کرتے ہیں۔ صبر کرتے ہیں۔ کسی سے ناراض نہیں ہوتے۔ دوسروں کو راضی کرتے ہیں تم بھی سب کے آگے جھکو۔ سب کو خوش رکھو۔ کوئی ناراض ہو جائے تو خود اُس کو منا لو۔ پیارے فقیری میں نفس کو ملیامیٹ کرنا پڑتا ہے۔ یہ آسان نہیں ہے۔ تمہاری اہلیہ کی صحت کے لئے دعا کی گئی۔ اللہ ان کو صحت دے۔ حور بانو کی انگوٹھی نہ بنواؤ۔ اس کے پاس انگوٹھیاں ہیں۔ سب سے ملاپ کر کے میرا جی خوش کرو یہی انگوٹھی ہے جس پر مہر سلیمانی ہے۔ میرے کشفی! خاک بنجا جب کچھ پلے پڑے گا۔

---

۲۴ مئی ۱۹۱۶ء دہلی

میں اسکو بالکل نہیں سمجھا کہ تم نے نوکری چھوڑ دی ہے۔ اور کام بالکل مفت کرتے ہو گوشہ نشینی اور ترک تعلقات فقیر کو ضروری ہے۔ مگر یہ وقت ایسا ہے کہ فقیر پر دنیا اور

دین دونوں کے کام کا بوجھ ہونا چاہئیے۔ میری رائے میں تم تنخواہ بھی لو اور کام کئے جاؤ۔
ابھی تو تم پر اور بہت سے بوجھ ڈالے جائیں گے۔ گھبراؤ نہیں۔ مردوں کی طرح ہمت بلند رکھو۔ تم کو چاہیئے کہ اپنے سب پیر بھائیوں کی خاک پا بنجاؤ۔ جو خدمت کرتا ہے وہی مخدوم بنتا ہے۔ ہم تو اپنے مریدوں کی جوتیاں تک اٹھا لیتے ہیں۔ کیونکہ وہ راہِ مولا کی طلب میں ہم تک آتے ہیں۔
پریمی کو خدا کے فضل سے نجات مل گئی۔ سب کو مبارک ہو۔ برادر شمس الدین نظامی میراں بخش نظامی، فضل محمد نظامی۔ محمد اکرام نظامی، مولا بخش نظامی۔ ولی محمد نظامی اور سب بھائیوں کو دعا سلام کہنا۔ حور بانو سلام لکھواتی ہے۔ اور خواجہ بانو دعا۔

---

۲۸ رمضان ۱۳۴۲ھ

دہلی

عزیزم کشفی شاہ۔ سلام علیکم۔ آج کے خط سے حادثہ کی خبر معلوم ہوئی۔ تمہارا حافظ خدا ہے جو تم کو ہر ہلاکت ظاہری و باطنی سے بچائے گا۔ جس نے تم کو اس حادثہ ریل سے بچایا۔ وہی سب کا محافظ اور تمہارا نگراں ہے اور رہیگا۔

---

۱۲ شوال ۱۳۴۲ھ

دہلی

عزیزم کشفی شاہ۔ سلام علیکم!
اٹھارہ شوال کو تمہارے حصہ کا فیصلہ ہو گیا۔ مبارک ہو کہ تم مجاز ہو گئے۔ خلافت نامہ مع تمام ہدایات کے پرسوں تک روانہ کروں گا۔
آج میرا جی خراب ہے۔ درد سر۔ نزلہ کے سبب لکھ نہیں سکتا۔

# بنام عزیزم مقبول احمد نظامی فطرتی ساکن سیوہارہ ضلع بجنور

۱۲ر مئی سنہ ۱۹۱۳ع دفتر اخبار توحید میرٹھ

بے صبر انسان گھبرا مت۔ جانے والی چیز کا خیال چھوڑ دے۔ وہ خود آ جائے گی قضا و قدر کے کارندے اپنا کام کر رہے ہیں۔ اور تو کہتا ہے وہ کام ادھورا چھوڑ دیں۔ مجھکو اپنے پاس جانو۔ استقلال کو ہاتھ سے نہ دو۔ مشکلیں آسان ہوں گی۔ ظاہری تدبیر سے غفلت مناسب نہیں۔ مگر حزم و احتیاط کے ساتھ سورۂ فاتحہ کا عمل شروع کر دو۔

دست غیب کوئی صاحب لے گئے۔ ایک پرچہ اور بھیج دو۔ تاکہ ریویو کیا جائے۔

---

۹ر فروری سنہ ۱۹۱۵ع دہلی

کیوں صاحب! پیا نے نہ سلام۔ اس قدر چپ چاپ رہنے کا مطلب میں نہ شورا شوری چاہتا ہوں نہ یہ بے نمکی۔

---

یکم جون سنہ ۱۹۱۱ع بمبئی

رخصت۔ جاتا ہوں۔ خط تامس کک کی معرفت قاہرہ مصر میں لکھنا۔

---

۸ر جون سنہ ۱۹۱۲ع دہلی

عزیزم!

بیماری کی ترش مزاجی قابل ترس نہیں۔ ڈاکٹر نے پھیپھڑہ کی خرابی کی خبر سے وہم

زدہ کر دیا تھا۔ اب دوسرے ڈاکٹر نے تسلی دیدی۔
شملہ کا عزم ملتوی کر دیا۔ طبیعت سکون پر آتی چلی ہے۔ میری پہلی تحریر کا کچھ خیال نہ کرو۔

---

## بنام عزیزم مسٹر رضا الحق عباسی نظامی خطاب یافتہ رضا شاہ

## پرائیویٹ سکرٹری ریاست منگرول کاٹھیاواڑ

رضا شاہ پیارے!
پرائیویٹ سکرٹری ہوئے۔ جی خوش کیا۔ پرائیویٹ کا لفظ ہر حال میں پیارا ہے۔ لڑکی مبارک۔ لڑکا درکار ہے۔ جس کو پیارا بناؤں۔
دوارکا درشن کو آیا۔ تو منگرول میں آپ سے بھی ملوں گا۔
اوہو۔ دہلوی بیرسٹر صاحب دیوان ہیں بھائی میرا سلام لو۔

---

۸ راکتوبر ۱۹۱۳ء
میرٹھ

دانا راضی بامر اللہ۔ رضا شاہ بھائی۔ تمہارے خط کا مونوگرام تم سے اچھا ہے۔ پاس آتا ہے۔ جی میں اُمنگ اور تصورات عظیم پیدا کرتا ہے۔
تیسری بیوی کا اشارہ فقرہ ظرافت تھا۔ اقبال کا خط اُسی وقت آیا تھا جس میں لکھا تھا کہ دو کر چکا تیسری کی تیاری ہے۔ میں نے تم کو بھی لکھدیا۔ ہاں دل سے دعا ہے کہ محبت برقرار رہے۔ دنیا میں اب سوائے اس کے اطمینان کہاں ہے کہ بیوی راضی میاں اور کلکٹر صاحب کہ حضرت اکبر نے یہی فرمایا ہے۔

قدرتی شاہ عجیب شخص ہیں۔ ان کے والد نے آدمی بھیجا تھا۔ شاید پریشانی
کے سبب پتہ معلوم کرنا چاہتے تھے۔ اور وہ مستِ الست بنے ہوئے ہیں۔ اچھا ہے
یہ زندگی بھی خوب ہوتی ہے۔ بیعت کی خوب کہی۔ بھائی میں خود تمہارا مُرید ہوں
تمہارا شیفتہ ہوں۔

اکتوبر کے آخر میں یہ پروگرام مقرر کیا ہے۔ سیدھا بمبئی۔ وہاں سے براہ
جہاز منگرول (بشرطیکہ سمندر مطمئن ہو) وہاں سے راجکوٹ۔ وہاں سے احمد آباد
دو مہینے کا دورہ ہے۔ جنوری میں اپنا گھر ہوگا اور بندہ "امر اللہ"
حقدار شاہ کو دعا۔ اور اس بچہ سابق و نوجوان حال۔ صاحب قال یعنی
ابن جہانگیر میاں جس کو گھونگر والے گانا آتا ہے۔ ڈبل دعا۔
بے چینی مسلمین کا اشارہ خوب ہے۔ بھائی قرار کب تھا۔ کیمیا بنے گی۔ جبھی
پارہ ٹھہرے گا۔ دور باش مومن کو سلام۔ قدرتی شاہ اور نواب صاحب کو سلام۔

---

۲۱ محرم الحرام ۱۳۳۰ھ دہلی

میری رضائی! لحاف کا موسم جا رہا ہے۔ رضائی کی ضرورت آ رہی ہے۔
تم تو کھنچتے ہو۔ مانگرول سے کہو وہ بھی۔ کھنچے۔ کیوں کر آؤں۔ سر کے بال زیادہ
بڑھ گئے ہیں۔ ولی عہد ماناودر کی آمد سے خوشی ہوئی۔ چیف صاحب کو تو مبارکباد
دے دی۔ جہانگیر میاں صاحب سے بھی کہہ دو۔ بھائی ان کی میرے دل میں
بڑی قدر ہے۔ پہلے ہی سے تھی۔ مگر اب کے تم نے اور بڑھا دی۔
پریمی عجیب شخص ہیں۔ میں چپ تھا تو بولتے تھے۔ بولتا ہوں تو چپ ہو گئے۔
ان سے کہو گجراتی اخباروں میں سنوسی کا ریویو کریں۔ آخر کس دن ان کی جولانیاں
کام آئیں گی۔

حسین کا ہاتھ ٹوٹ گیا تھا۔ شرارت کی حد ہے۔ واحدی صاحب اچھے ہیں۔
میں خود بھی کچھ بہت بُرا نہیں۔ سب چھوٹے بڑوں کو سلام۔

---

۴۸۶

دہلی

امر اللہ پر راضی پیارے رضا شاہ! سلامت رہو۔
سنتا ہوں تمہارا اکلوتا بیٹا اللہ میاں نے لے لیا۔ اور تمہاری رہی سہی ظاہری امیدوں کو ملیا میٹ ہونا پڑا۔ جانتا ہوں کہ تم اور تمہاری اہلیہ اس غم میں بیقرار ہوں گے۔ مگر بھائی آدمی کو جب کہ اُس کا نام رضا بامر اللہ ہو۔ صبر کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑنا چاہیئے۔ میں نے خدا سے پوچھا تھا کہ کیوں جناب! آپ بندوں کے بچوں کو مار ڈالتے ہیں اور ترس نہیں کھاتے۔ ہنسکر بولے میرے کوئی اولاد نہیں ہے۔ اس واسطے اولاد والوں کی ممتا سے بے نیاز ہوں۔ مگر رضا الحق کے امتحانات ختم ہو گئے۔ اب میں اُن کے زخموں پر مرہم رکھوں گا۔ لہٰذا یہ خط جو دنیا والوں کی نگاہ میں ماتم نامہ اور ستانہ فقیر کے خیال میں نوید بشارت ہے۔ بھیجتا ہوں۔ اپنی اہلیہ کو سنا دینا۔ اور آئندہ کے لئے صبر و شکر اور توکل کا امیدوار بنانا۔ اب میں درگاہ میں مقیم ہوں۔ اور یہیں رہوں گا۔

# قرآن و حدیث
## پڑھنے کی آسانیاں

قرآن مجید کی آسان اور عام فہم تفسیر حضرت خواجہ حسن نظامی نے عام فہم تفسیر کے نام سے تیار کردی ہے جس کے تیس پارے چھپ کر شائع ہو گئے ہیں۔

اب ہر عورت مرد اور ہر مسلمان بچّہ کو قرآن مجید کا سمجھنا آسان ہو گیا کیونکہ یہ تفسیر بہت ہی آسان زبان میں لکھی گئی ہے جس کو عورتیں اور بچّے بخوبی سمجھ سکتے ہیں اور تفسیر کے ساتھ عام فہم ترجمہ بھی ہے۔

حدیث شریف کی مشہور کتاب بخاری شریف کا اردو ترجمہ بھی خواجہ صاحب کر رہے ہیں جسکے پانچ پارے تیاّر ہو کر شائع ہو گئے ہیں۔

عام فہم تفسیر کے ایک پارہ کا ہدیہ آٹھ آنے ہے، اور قرآن مجید کی مکمّل تفسیر کا ہدیہ جو تین جلدوں میں مجلّد ہے۔ بارہ روپئے ہے ۔ اور بخاری شریف کے ایک پارہ کا ہدیہ ایک روپیہ مقرر ہوا ہے۔

ملنے کا پتہ :- کارکن حلقۂ مشائخ بکڈپو دہلی